وہ خلق کے ساتھ ہے لیکن آمیزش حق میں ان سے جدا ہے۔ اورکردار واعمال اور اسرار اور ظاہر وباطن اور نیتوں میں ان سے علحدہ ہے۔ پس یہی صوفی ہے پروردگار اس کا نگہبان ہوتا ہے اور خلوت وجلوت میں اس کو دشمنوں سے محفوظ رکھتا ہے اور شیطان اس کوگمراہ نہیں کرسکتا اور ہوائے نفس اس پر قابو نہیں پاتی ۔[۳] چنانچہ اللہ تعالی فرماتا ہے:۔

ان عبادی لیس علیہم سلطان (اے شیطان) تجھ کو میرے خاص بندوں پر غلبہ نہیں ۔ (پ ۱۵ع ۷)

ایک مرتبہ حضرت موسی علیہ السلام نے اپنے پروردگار سے عرض کیا ۔

" پروردگارا میں تجھ کو کہاں ڈھونڈوں "

ارشاد ہوا کہ اے موسی کون ایسا گھر ہے جس میں میں سماسکوں اور کونسا ایسا مکان ہے جو مجھ کو اٹھاسکے۔ اگر تم جاننا چاہتے ہو کہ میں کہاں ہوں تو جان لو کہ میں دنیا و مافیہا کے ترک کرنے والے پارسا کے دل میں ہوں ۔[۴]

حضرت شیخ عبدالقادر جیلانیؒ روحانی طور پر حضرت ابوالفرح طرطاوسی سے فیضیاب ہوئے ہیں اور تمام مشائخین قادریہ کے پاس تصوف کا اصل اصول تصفیہ قلب ہے۔ چنانچہ ان حضرات کا سارا زور تصقیل اور تصفیہ باطن پر ہے۔ کیونکہ روح میں تجلی الہی اس وقت جلوہ گر ہوسکتی ہے جبکہ وہ ماسوی اللہ سے پاک ہو ۔

شاہ ولی اللہ محدث دہلوی نے حضرت غوث اعظم کی نسبت کی بابت لمعات میں لکھا ہے کہ حضرت اویسی نسبت رکھتے تھے اور اس نسبت کے ساتھ ساتھ نسبت سکینہ کی برکات بھی ملی ہوئی تھیں ۔

طریقہ قادریہ کے مختلف اوراد واشغال بہت کچھ خانوادہ چشتیہ کے ذکر و فکر کے اعمال سے ملتے جلتے ہیں ۔ ان کے ہاں بھی ذکر جہر پر زور دیا جاتا ہے۔ لیکن نقشبندیہ میں ذکر خفی کیا جاتا ہے۔ پیران قادریہ سالکان راہ بیعت و امامت ہیں ۔ تمام صوفیہ خانوادوں کا مقصد دوام آگاہی کا حاصل کرنا ہے۔ اگر خانوادہ چشتیہ نے دوام آگاہی حاصل کرنے کے لئے عشق ومحبت الہی پر زور دیا تو خانوادہ سہروردیہ نے معرفت پر اور خانوادہ قادریہ نے تصفیہ قلب پر ۔ اور دوام آگاہی کو حاصل کرنے کے لئے سب ہی نے اتباع سنت نبوی کو لازم قرار دیا کیونکہ سالک کی زندگی کا مقصد اپنے قلب کو عکس جمال محبوب کے لئے آراستہ کرنا ہے جو دوام آگاہی کا باعث ہے۔ اس کے لئے اس کو چار شرطوں کی تکمیل ضروری ہے۔

(۱) آئینہ قلب کو نفسانی حیوانی اور شیطانی اثرات سے پاک وصاف کرنا۔

(۲) محبوب کی ذات وصفات وکمالات کی معرفت حاصل کرنا ۔

(۳) آئینہ قلب کو جمال محبوب کے مقابل رکھنا ۔

(۴) غیر محبوب کو قلب میں جگہ نہ دینا اور اس کی احاطت پر نظر رکھنا ۔

کان اللہ بکل شئی محیطاً (پ ۵ رکوع ۱۵) اور الا انہ بکل شئی محیط (پ ۲۵ رکوع ۱)

جیسا کہ اوپر بتایا گیا ہے کہ سلسلہ قادریہ کے مشائخ کرام نے زیادہ زور آئینہ قلب کو حیوانی ونفسانی وشیطانی آلودگیوں سے پاک کرنے پر دیا ہے اور اجزائے باطن کا تصفیہ وتصقیل اور مذموم الوات کا ازالہ ان کے پیش نظر رہا - اور مشائخ قادریہ اس امر پر متفق الرائے ہیں کہ جوہر روح عالم امر سے ہے اور اس میں قابلیت پائی جاتی ہے کہ تجلیات ربانی کی شعاعیں اس میں منعکس ہوں لیکن اس انعکاس کے مانع بھی کدورتیں ہیں - جس طرح کہ آئینہ کا زنگ صورت کے انطباع سے مانع ہوتا ہے اور جب آئینہ صاف ہوجاتا ہے تو خود بخود صورت مقابل آئینہ میں منعکس ہوجاتی ہے - اسی طرح اگر ایک آئینہ کے مقابلہ میں دوسرا آئینہ رکھا جائے تو جو کچھ بھی پہلے آئینہ میں ہوتا ہے دوسرے آئینہ میں آجاتا ہے بالکل یہی شکل شیخ کے دل سے سالک کے دل میں نعمت کے انعکاس کی ہے - چنانچہ اس مفہوم کو شیخ سعدی نے یوں ادا کیا ہے:-

سعدی حجاب نیست توآئینہ صاف دار

زنگار خوردہ کے بنماید جمال را

اسی طرح سالک رفتہ رفتہ اس نوبت پر آجاتا ہے کہ اس کی خودی

فنا ہوجاتی ہے اور وہ

| | |
|---|---|
| * ساکن الجوارح | مطمئن الجنـــــان |
| مشـــروح الصدر | منور الوجهـــــه |
| عامرالبطـــــن | غليصاً عن الاشيـــا' |
| لخالقهـــــا * | ہوجاتا ہے۔ ۴۲) |

## (۳) تصوف اور بیرونی اثرات

### ا- تصوف اور ایران

خیال کیاجاتاہےکہ اسلامی تصوف دراصل خود کچھہ نہیں بلکہ ایرانی تصوف سےماخوذ ہےاوریہہ دراصل ردعمل ہےآریائی دماغ کا اس سامی مذہب کےخلاف جو ان پر زبردستی تھوپا گیاتھا ۔(۱)

اس نظریہ کو پیش کرنےوالے اپنی رائےکی منصادر وواقعات پر قرار دیتےہیں ایک عربوں اور ایرانیوں کاتعلق دوسرےیہہ کہ اسلامی تصوف کےبعد کےزمانےمیں بہت سے صوفی ایران سے آئے اور پیدائش کےلحاظ سے وہ ایرانی تھــــــے۔ تاریخی اعتبار سے یہہ صحیح ہوسکتاہےکہ ایرانیوں اور عربوں میں اسزمانےمیں بہی تعلقات تہے لیکن اس امرکا کوئی ثبوت نہیں ہےکہ مسلمانوں کےمذہبی تصورات اور عقائد پر ایرانیوں کےفلسفیانہ نظریوں کا کوئی اثر پڑاہو ۔ کیونکہ ایسےایرانی اثرات کی کوئی علامتیں واضح طور پر نظر نہیں آتیں ۔ اور جیساکہ ای۔جی ۔براون نےبہی واضح کیا ہےکہ ساسانیوں کےزمانےکےپوشیدہ خیالات کےمتعلق ہمارے جہل سے اس نظریہ کی جانچ ہمارےلئے بہت مشکل ہوجاتی ہے۔ اس کی جانچ کا تو ایک ہی محفوظ طریقہ ہے اور وہ تاریخی طریقــہ ہے۔(۲)

اوریہہ بات بہی پا یہ ثبوت کو نہیں پہنچی کہ قدیم ایرانی ثقافت کا کوئی اثر اسلام سےپہلےکی عرب ثقافت پر پڑاہو۔ اس لئے ہم کہہ سکتے ہیں کہ اس

کا کوئی ثبوت نہیں ہے کہ اسلامی تصوف ایرانی ثقافت اور تصوف سے لیا گیا ہے۔ اور یہہ بھی کہ عباسی دور میں جو ایرانی اثرات اسلامی ثقافت پر پڑے وہ بالکلیہ سابقہ اثرات سے مختلف تھے۔

اب رہا دوسرا واقعہ کہ بہت سارے صوفیا' بعد کے زمانے میں ایران سے آئے اور وہ ایرانی نژاد تھے تو اس کے جواب میں حسب ذیل نکات قابل غور ہیں:۔

یہہ ایک حقیقت ہے کہ بعض ایرانی صوفیا' نے اسلامی تصوف پر اپنا گہرا اثر چھوڑا اور اس سلسلہ میں معروف کرخی (المتوفی ۲۰۰۔۲۰۱ ھ) اور اور ابویزید البسطامی (المتوفی ۲٦۱ ھ) اور اس طرح کے دوسرے حضرات کی گرامی شخصیت اور ان کی اثر آفرینی سے کوئی بھی انکار نہیں کرسکتا۔ لیکن یہہ نہیں بھولنا چاہئے کہ ان ایرانی حضرات کے علاوہ اور بہت سے حضرات ہیں جنہوں نے اسلامی تصوف کی ترقی اور تعمیر میں بڑا اہم حصہ لیا ہے اور وہ سب شام مصر اور عراق سے تعلق رکھتے ہیں اور ان حضرات نے جو اثر قائم کیا وہ بدرجہا زیادہ تھا اس اثر سے جو ایرانی صوفیا نے قائم کیا تھا۔ مثال کے طور پر ابوسلیمان الدارانی (المتوفی ۲۱۵ ھ) جو عراقی عرب تھے اور واسط کے رہنے والے تھے جو کوفہ اور بصرہ کے درمیان واقع ہے۔[۳] اس کے علاوہ ذوالنون مصری (المتوفی ۲۴۵ ھ) جو مصر کے بلند پایہ بزرگ تھے۔ ان کے والدین کے متعلق بعض کہتے ہیں کہ وہ نوابا سے تعلق رکھتے تھے اور بعض کا

خیال ہےکہ وہ جہمی تھے۔ ان کےعلاوہ اور بھی متعدد نام اس سلسلہ میں لئے جاسکتے ہیں مثلاً حارث محاسبی ( بغداد وفات ۲۴۳ھ ) احمد بن ابی الحواری ( دمشق وفات ۲۰۳ھ ) عمر بن عثمان مکی ( وفات ۲۹۱ ھ ) شبلی ( بغداد وفات ۲۳۴ ھ ) وغیرھم - لیکن تفصیل سےبچنےکےلئے یہاں اختصار سےکام لیاجاتاہے۔ پھر اور بہت سے صوفیائے اسلام تصوف کی تاریخ میں بہت ہی نمایاں اور قابل تعریف مقام حاصل کیاہے۔ ایرانی اورغیرایرانی صوفیا آپس میں ایک دوسرےکےلئے تقویت کا باعث ہوتےرہےہیں - بہرحال ان تمام حالات کی روشنی میں یہہ کہاجاسکتاہےکہ اسلامی تصوف کی ابتداء ایران سے نہیں ہوئی البتہ ایرانی صوفیا٫ اسلامی تصوف کی نشوونما میں اور اسلام کی عرب سےباہر اشاعت میں مددگار ضرور ثابت ہوئے۔

اس کےعلاوہ یہہ بھی حقیقت ہےکہ قدیم ایرانی فکر اوراسلامی تصوف کی بعض روایتوں میں مماثلت پائی جاتی ہے۔ اسلامی " فقر " یا " زھد فی الدنیا " کا تصور مشابہ ہےمانی مذھب کےرھبانیت یا رھنیتہ سے اور بھی اس قسم کی چھوٹی مماثل اور مشترکہ چیزیں مل سکتی ہیں مگر ان کا مطلب یہہ ہرگز نہیں ہوسکتا کہ اسلامی تصوف کی ابتدا٫ ایران سےہوئی -

## ۲۔ تصوف اور ہندستان

علما٫ کےایک گروہ کاخیال ہےکہ اسلامی تصوف کااصل ماخذ ہندستانی

ثقافت اور ہندستان ہے۔ اس نظریہ کی تائید وہ ان مظاہر تصوف سے کرتے ہین جو نظری اورعملی طور پر دونون مین عیان ہین ۔[۴]

دراصل اس نظریہ کو دوسرا حصہ کہاجاسکتا ہےاس نظریہ کاکہ اسلامی تصوف دراصل ردعمل تہا آریائی دماغ کا ایک سامی مذہب کےخلاف جو اس کے اوپر زبردستی تہوپا گیاتہا ۔[۵]

یہان اگرہم دیکھین کہ اسلامی ممالک اور ہندستان کےتعلقات اس زمانے مین کیسے تہے تو مشکل حل ہوتی معلوم ہوتی ہے۔یہ ایک حقیقت ہےکہ اسلام اپنےابتدائی قلیل عرصہ ہی مین ایک طوفان اور بجلی کی طرح تقریباً ہرسمت پہیلنے لگا۔ جس طرح آن واحد مین چین پہنچا اسی طرح اموی دور مین اس نےسندھ فتح کرلیا ۔ اور یہین سےمسلمانون کےدوسرے ممالک سے تجارتی تعلقات کا آغاز ہوا کیونکہ دوسری صدی ہجری مین مسلمانون نے دوسرے اقوام کی کتابون سے واقفیت حاصل کرنی شروع کی اور اسی زمانہ مین ہندو اور بدھی علماء کی کتابین عربی مین ترجمہ کی گئین ۔ جن مین اکثر وہ کتابین بہی شامل تہین جس مین تصوف کی عملی شکلین پیش کی گئی تہین ۔ جیسے زہد ۔ ترک دنیا اور ہندو اوربدھی لوگون کی قدیم عادتین اورروایتین وغیرہ۔

اس کےعلاوہ عباسی دور کےابتداء مین تو بعض ہندو اور مانوی صوفیا جو تارک الدنیا تہے عراق اوردوسرے مسلم ممالک مین داخل ہوئےاورجس

طرح ہم سنتے ہیں کہ عیسائی راہبوں نے پہلی صدی ہجری میں اسلامی ممالک کے سفر کیے اسی طرح دوسری صدی ہجری میں بھی بعض راہبوں نے سفر کیے جو نہ مسلمان تھے نہ عیسائی ۔ اور جن کو جاحظ نے " زندیق " کہا ہے اور وہ کہتا ہے کہ یہہ لوگ مانوی زاہد تھے۔ ان جوگیوں کا اوپنشد جو گیوں کا کچھہ اثر مسلمان صوفیوں پر پڑا اور انہی لوگوں کی وجہہ سے گوتم بدھ کی زندگی کے واقعات یہاں پہنچے اور انہیں لوگوں نے گوتم بدھ کو ایک بڑے زاہد کے طور پر پیش کیا ۔

دوسرا اہم نکتہ اس سلسلہ میں یہہ بھی ہے کہ اسلام سے ایک ہزار سے بھی زائد سال قبل بدھ مت بلخ ( ترکستان ) میں پھیل چکا تھا ۔ یہہ وہی مقام ہے جہاں مشہور صوفی شاعر مولانا جلال الدین رومی پیدا ہوئے تھے۔ اس کے علاوہ بدھ مت بخارا اور دریائے اوکسس کے اس پار بھی جاچکا تھا ۔ اور وہاں کئی مندر بھی قائم ہوگئے تھے۔ چنانچہ بلخ کے مندر کافی مشہور ہیں ۔ اسی قسم کے ایک مندر کا جھنڈا تقریباً ۲۰۰ میل کے فاصلہ سے دیکھا جاسکتا تھا ۔[٦]

اسلام کے ابتدائی سالوں میں بلخ اور اوس کے قرب وجوار کے علاقے تصوف کے مراکز رہے اور خراسان کے صوفیوں کے متعلق کہا جاتا ہے کہ وہ آزادی وبلند پروازی خیال اور فنافی اللہ کے نظریہ میں دوسرے صوفیا سے آگے تھے اور نظریہ فنافی اللہ جو ایک حدتک ہندوستانی فلسفہ سے لیا گیا ہے اور زیادہ تر اس زمانے میں

خراسانی صوفیا یعنی ابو یزید بسطامی اور ابوسعید ابوالخیر وغیرہ کی وجہ سے شہرت پاگیا ۔ صوفیاء عموماً اشتغال بالحق کے راستہ پرگامزن ہوتے ہیں جیساکہ مشہور ہے کہ ایک مرتبہ ابو یزید بسطامی سے پوچھا گیا ۔ کیا پایا اور کس سے پایا تو انہوں نے جواب دیا ۔ میں اپنے نفس سے اس طرح باہر نکل آیا جس طرح سانپ کیچلی سے باہر نکل آتا ہے۔ پھر میں نے اپنے آپ کو دیکھا تو پایا کہ میں تو خود وہی ہوں جو وہ ہے[4]

ابو یزید بسطامی کے اس واقعہ کے بعد ہم اصل مقصد کی طرف آتے ہیں گولڈ زیہر کا خیال ہے کہ دوسری صدی ہجری کے صوفیا ہی نے گوتم بدھ کی کہانی کو اہمیت دی اور اس کو خاص شکل وصورت میں پیش کیا ۔ یہ تصور صحیح ہو یا نہو اس سے بحث نہیں ۔ اس کے علاوہ گولڈ زیہر فان کریمر اور نکلسن کا خیال ہے کہ جہاں اسلامی تصوف بدھ اور ہندی اثرات کے زیر اثر زیادہ قوی اور گہرا رنگ اختیار کرگیا وہاں یہ بھی ہے کہ ان کے کچھ نظریاتی اور عملیاتی عناصر اس میں بھی داخل ہوئے اور غالباً نظریہ فناء نفس ہندستان ہی سے لیا گیا ہے۔

فان کریمر کاخیال ہے کہ " خرقہ " ( جو خاص لباس صوفی پہنتے ہیں ) " ذکر " اور " تسبیح " کی اصل ہندستانی ہی ہے اور پروفیسر مارسینیون کا بھی یہی خیال ہے کہ ذکر دراصل ہندو تصوف ہی سے ماخوذ ہے۔

اس طرح بولمسر براون کا خیال ہے کہ ظاہری مشابہت کی بنا پر ایسا اندازہ ہوتا ہے کہ صوفیا کے مسلک اور ہندوؤں کے "ویدانتا ساوا" میں بڑی حد تک یکسانیت اور مشابہت ہے [8]

براون کا یہہ خیال بھی ہے کہ یہہ مشابہت مبالغہ کے با وجود زیادہ تر سطحی ہے نہ کہ اصلی اور اساسی بنیادوں پر [9] اور

فان کریمر کا خیال ہے کہ صوفیوں کی کئی چیزیں ہندوستانی اثرات سے متاثر ہیں [10] مثلاً مختلف گروہ اور قبیلوں میں تقسیم - مراقبہ کے لئے ان کا خاص جگہوں اور معبدوں میں جمع ہونا - ان کا ایک جگہ سے دوسری

---

* ( " ویدانتاساوا" دراصل ہندوؤں کی ایک قدیم مشہور خانقاہ اور ید رسم کا نام ہے اس نام کی اصل ویدا ہے جو ایک مقدس آریائی کتاب کا نام ہے جو سنسکرت میں لکھی گئی تھی - ویدا کے معنی ہیں مذہب کے واسطے سے حق کی معرفت اور اسطرح ویدانتا کے معنی ہوئے ویدا کی تکمیل - ویدا کتاب میں وہ تمام مذہبی دعائیں اور گیت اور سحر وکہانت کی وہ ترکیبیں ہیں جو اس زمانے میں واضح تھیں - ویدانتا خانقاہ کی ابتدا پانچویں صدی عیسوی سے ہوتی ہے - یہاں پر ویدا کی تفسیر کا کام کیا جاتا تھا - اور وہ بھی خالص برھمنی اصولوں پر یہہ تشریحات ہوتی تھیں - اس کا اصل اصول بھی وحدت الوجود کا مسئلہ تھا - اور برھما کی قدرت اور ربوبیت کاملہ کا اعتراف بھی اس کے بنیادی اصولوں میں داخل ہے - اس مسلک کے لحاظ سے نجات اور نیکی کا راستہ یہہ نہیں ہے کہ آدمی عبادت اور ریاضت میں اپنی ساری زندگی گزارے بلکہ اس کے لئے یہہ بھی ضروری ہے کہ وہ ہر چیز میں برھما کا جلوہ دیکھے اور ہر چیز کو برھما کا ہی عکس اور پرتو سمجھے - )

جگہہ جاتا - یہہ سب ہندستانیون کی ہی نقل ہین - البتہ بہت سی مشابہ

چیزون مین سے ایک مشابہ چیز بدھ کے ہون ویدانتیون اور صوفیون مین

وہ مختلف مقامات ہین جو سالک یا مرید کے لئے فنا کے مقام تک پہنچنے

کے لئے لازمی ہین -

ان اعتراضات کا تفصیلی جواب آگے قرآن اور حدیث سے دیا جائیگا۔

یہان صرف یہہ کہنا کافی ہے کہ اسلامی تصوف کی بنا قرآن اورحدیث ہے۔

اور ان کا سرسری مطالعہ یہہ ثابت کرنے کے لئے کافی ہے کہ

ذکــــر، فکــــر، مراقبــــہ

غرض ہرچیز کی اصل قرآن سے ہے۔

۳- تصوف اورعیسائیت

جہان بعض مستشرقین کا یہہ خیال ہے کہ اسلامی تصوف متاثر

ہے ہندی اورایرانی تصوف سے وہان بعض کا یہہ بھی خیال ہے کہ اسلامی

تصوف یااسلام کی حیات روحیہ کا ماخذ عیسائیت ہے۔ اس کی بنیاد

ان کی رائے مین وہ تعلقات ہین جو عربون* اور عیسائیون مین اسلام سے

پہلے قائم تھے۔ اپنے دلائل مین یہہ حضرات ان مشابہتون کو پیش کرتے ہین

---

* ( جاہل عرب زیادہ تر عیسائی تھے اوران عرب عیسائیون کی بہت بڑی جماعت دنیا سے بیزار اورالگ تھلگ تھی - یہی وہ لوگ تھے جو راہب اورقسیسین کہلاتے تھے)۔

جوان دونوں مذاہب کے صوفیوں میں پائی جاتی ہیں ۔ مثلاً یہہ کہ دنیا سے علحدگی ۔(۱۱)

تصوف کے بنیادی اصول ریاضت یا نفس کشی، عبادت، دعا یہہ تمام چیزیں حضرت عیسی علیہہ السلام اوران کے متبع احبار ورھبان کی طرزفکر اورطریقہ زندگی سے ملتی جلتی ہیں اور اس نظریہ کے حامی حسب ذیل حضرات رہے ہیں۔

فان کریمر ۔ گولڈ زیہر۔ نول ڈکہ ۔ نکلسن ۔ ونسک ۔ آندریے۔ اولیری ۔(۱۲)

ان حضرات کے خیالات کاخلاصہ اس طرح پیش کیاجاسکتا ہے:۔

فان کریمر مسلمان صوفیا' کے اقوال کے مطالعہ کی روشنی میں کہتا ہے کہ ان میں سے اکثر اقوال نہ صرف اصلاً عیسائی ہیں بلکہ ان سے وہ اثرات بہی متوضح ہوئے ہیں جو قبل اسلام کے عرب پیشوایان مذہب پر پڑے۔

گولڈ زیہر کہتا ہے کہ سادگی اور فقر ۔ ایثار وقناعت جو اسلامی تصوف کی ممتاز خصوصیات ہیں اس کا ماخذ عیسائیت کی تعلیم میں ملتا ہے۔

نول ڈکہ کی رائے ہے کہ صوف یا اون کے کپڑے پہننا بہی عیسائیوں سے لیا گیا ہے کیونکہ قدیم عیسائی پجاری اسی قسم کے کپڑے پہنتے تہے۔ اور بعد میں مسلمان صوفیا نے یہہ کپڑے پہننے شروع کئے۔

اسکے علاوہ مسلمان صوفیا' نے مراقبہ اور ذکر کے جو مشاغل ایجاد کئے ہیں یا عمل میں لائے ہیں وہ بہی نصرانیت سے لئے گئے ہیں ۔(۱۳)

نکلسن کہتا ہے کہ زہد وروحانیت کے جن رجحانات کا میں نے ذکر کیا ہے وہ سب عیسائی اثرات کا نتیجہ ہیں - چنانچہ حضرت عیسیٰ کی اکثر تعلیمات اور انجیل کے اکثر نکات قدیم صوفیاء کی سوانح عمریوں میں عملاً ملتے ہیں - اور اکثر آوارہ مسلمان زاہدوں کے رہبر اور استاد عیسائی راہب دیکھے گئے ہیں - اور صمت - ذکر - اذکار اور دوسری زاہدانہ مشقتوں کا منبع بھی ذ واقع ہیں۔[۱۴]

اسکے علاوہ حب الٰہی کا جذبہ بھی عیسائیت کی تعلیم کا نتیجہ ہے - چنانچہ کہا جاتا ہے کہ ایک مرتبہ حضرت عیسیٰ تین عابدوں کے پاس سے گزرے جو بہت نحیف اور زرد پڑگئے تھے - حضرت عیسیٰ نے ان سے پوچھا تم کون ہو اور تمہاری یہہ حالت کیسے ہوگئی ہے - انہوں نے کہا ہم عابد وزاہد ہیں آگ کے خوف نے ہم کو ایسا کردیا ہے - حضرت عیسیٰ نے فرمایا کہ کیا تم اس کی پیدا کی ہوئی ایک چیز سے ڈرتے ہو حالانکہ اللہ پرحق ہے کہ وہ ان کو بچائے جو اس سے ڈرتے ہوں - اس کے بعد حضرت عیسیٰ کا گزر دوسرے تین زاہدوں پر ہوا جو اور زیادہ نحیف اور زرد پڑگئے تھے - حضرت عیسیٰ نے پوچھا " کس چیز نے تم کو ایسا بنادیا ہے" ان لوگوں نے جواب دیا جنت کی تمنا نے - حضرت عیسیٰ نے کہا " تم خدا کی پیدا کی ہوئی ایک چیز پر مٹتے ہو اور خدا پر یہہ حق ہے کہ وہ تم کو وہ دے جس کی تم تمنا کرتے ہو " - اس کے بعد حضرت عیسیٰ کا گزر ان لوگوں پر ہوا جو عبادت وریاضت کی وجہہ سے نہایت

نحیف اور کمزور هوگئے تھے۔ مگر ان کے چہرے آئینه کی طرح روشن تھے۔
انهون نے پوچھا یهه حالت تم نے کس وجهه سے بنا رکھی هے۔ انهون نے جواب
دیا " خدا کی محبت کے لئے هم الله کے محب هین " آپ نے فرمایا کـــه
" تم حق تعالی سے سب سے زیاده قریب هو [15] تم خدا کے سچے دوست هو
مجھے حکم هوا هے که مین تمہارے هی ساتهه رهون اور یون یا شناخت کرون"۔
پھر حضرت عیسی ان حضرات کے ساتهه ضم هوگئے [16]

عیسائی اثرات کے سلسله مین صوفیون کا ایک اهم مکتب خیال بکتش
سلسلـــه کا ذکر کرتے هوئے جان کنگسلے برج کہتـــا هے که

" عیسائیت کے بارے مین یهه کہنا آسان نہین هے که دعوون کا انحصار
بھی اسی پر هے اکثر حالات مین جہان تشابه نہایت قریبی نظر آتا هـــے
هوسکتا هے که اس کا مبدا کوئی دوسری شئے هو ۔ تاهم اس تشابه کو اس
لئے باقی رکھا گیا هو که عیسائی اس طرف منجذب هون اور اس سلسله کو
مانوس پائیں [17]

مستشرقین کی ان قیاس آرائیون کے سلسلے مین ان حقائق کو پیش کرنا
ضروری هے۔ مسلمان صوفیون کے لباس صوف یا دوسرے بنیادی اصولون اور
عبادت اور دعا کی عیسائی رهبان سے مشابهت یا حب الہی رکھنے والے قبیله
کی موجودگی اور بجاریون کے طرز زندگی سے مشابهت یا حضرت عیسی کے اقوال
حب الہی کے متعلق جو کچھه بھی نکلسن نے اپنی کتاب " صوفیائے اســـلام"

میں پیش کیا ہے ان تعلیم جمزوں کی موجودگی اس بات کو واضح کرنے کے لئے ہرگز کافی نہیں ہے کہ اسلامی تصوف کا ماخذ عیسائیت ہے۔

اس سلسلہ میں قرآن اور احادیث نبوی کی اساس پر ہم آگے بحث کرینگے لیکن یہاں صرف عرب کے خاص حالات پر نظر ڈالینگے۔ یہہ ایک حقیقت ہے کہ جزیرہ نمائے عرب ایک ریگستانی علاقہ ہے اور یہاں شادابی کا نام ونشان نہیں ان حالات کی بنا پر عرب مجبور تھے کہ وہ ایسی فقیرانہ اور سادہ زندگی گزاریں جو دنیاوی عیش ولذات سے خالی ہو اور ان صوفیا کی زندگی سے مشابہ ہو جو تارک الدنیا تھے۔ اس کے علاوہ اپنے خصوص حالات کی بنا پر وہ زخارف دنیوی سے نہ صرف آشنا نہیں تھے بلکہ اس کی اہمیت بھی ان کی نظر میں نہیں تھی [18]

نکلسن کے جواب میں ہم قرآن کو پیش کرکے کہتے ہیں کہ زہد وتقوی ترک دنیائے مذموم - فقر - ریاضت ونفس کشی - طہارت قلب - رضا و تفویض - لطف ولینت - خوف تحویل - ذکر ومراقبہ - ان سب کی تعلیم نہایت واضح اور بہتر طور پر مسلمانوں کو قرآن عظیم نے دی ہے۔ ان کے رسول نے عملاً دی ہے۔ وہ کسی غیر کے اس معاملہ میں محتاج نہ تھے - اور نہ انہیں کسی غیر کی ہدایت کی ضرورت ہی تھی - چنانچہ دنیا کے متعلق قرآن کہتا ہے:-

اعلموا انما الحیوٰۃ الدنیا لعب
ولهو وزینة و تفاخر بینکم
وتکاثر فی الاموال والاولاد کمثل
غیث اعجب الکفار نباته ثم
یهیج فتراه مصفراً ثم یکون
حطاماً وفی الاخرة عذاب شدید
ومغفرة من الله ورضوان
وما الحیوة الدنیا الا متاع الغرور۔
( پ ۲۷ ع ۱۸ )

خوب جان لوکہ دنیوی حیات محض
لہو ولعب ہے۔ اور زینت اور آپس
مین ایک دوسرے پر فخر کرنا اور
اموال اور اولاد مین ایک کا دوسرے
سے اپنے کو زیادہ بتلانا بارش کی
طرح ہے کہ اس کی پیداوار کاشتکار
کو اچھی معلوم ہوتی ہے۔ پھر
وہ خشک ہوجاتی ہے اور وہ اس
کو زرد دیکھتا ہے۔ پھر وہ چورا چور
ہوجاتی ہے اور آخرت مین عذاب
شدید ہے اور خدا کی طرف سے
مغفرت اور رضامندی ہے اور دنیوی
زندگی محض دھوکے کی پونجی ہے۔

اور آگے قرآن فرماتا ہے :-

یا ایها الناس ان وعد الله حق فلا
تغرنکم الحیوة الدنیا ولا
یغرنکم بالله الغرور۔
( پ ۲۲ ـ ع ۱۳ )

اے لوگو اللہ کا وعدہ ضرور سچا ہے
سو ایسا نہ کرو کہ یہ دنیاوی زندگی
تم کو دھوکے مین ڈالے رکھے اور
ایسا نہ ہو کہ تم کو دھوکہ باز شیطان
اللہ سے دھوکے مین ڈالدے۔

اسکے علاوہ قرآن کریم فقیر یا مسکین کی تعریف کرتا ہے -

تعرفهم بسیماهم لا یسئلون
الناس الحافاً -
( پ ۳ ع ۵ )

تم ان کو ان کے طرز سے پہچان سکتے
ہو وہ لوگون سے لپٹ کر مانگتے
نہین پھرتے۔

اور کہتـــــا ہے

للفقـــراء المہجرین الذین اخر جوا من دیارہم واموالہم یبتغون فضـــلاً من اللـــہ و رضوانا و ینصـــرون اللـــہ و رسولـہ اولـئک ہم الصدقون ۔
( پ ۲۸ ع ۴ )

اوران حاجت مند مہاجرین کا حق ہے جو اپنے گھروں سے اوراپنے مالون سے جدا کردئیے گئے وہ اللـــہ تعالی کے فضل اور رضامندی کے طالب ہین اور وہ اللـــہ اور اس کے رسول کی مدد کرتے ہین اور یہی لوگ سچے ہین ۔

اور نکلسن کے اس بیان کے متعلق کہ خاموشی ۔ ذکر اور دوسری زاھدانہ مشقتین سب عیسائیت ہی سے لی گئی ہین ۔[19] ہم حسب ذیل حقائق پیش پیش کرتے ہین ۔

حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اس خاموشی کو جو تمام دن کے لئے ہو ممنوع قرار دیا ۔ آپ نے فرمایا " یہہ خاموشی مشابہ تھی قبل اسلام کے خاموش رھنون سے ۔ مگر اسلام نے ہمین خدا کو یاد کرنے کی تاکید کی ہے " ۔ چنانچہ اس سلسلہ مین کئی آیات واحادیث وارد ہین ۔ جن کا تفصیلی ذکر تو آگے " ذکر " کے بیان مین آئیگا ۔ ان مین سے بعض کا یہان ذکر کرتے ہین ۔

فاذکرونی اذ کـــرکم
( پ ۲ ع ۲ )

مجھہ کو یاد کرو مین تم کو یاد کرونگا ۔

اور آگے فرماتا ھے :-

| | |
|---|---|
| یا ایہاالذین آمنوا اذکروا اللہ ذکراً کثیراً - وسبحوہ بکرۃً واصیلاً - ھوالذی یصلی علیکم وملٰئکتہ لیخرجکم من الظلمت الی النور - وکان بالمومنین رحیماً - ( پ ۲۲ ع ۳ ) | اے ایمان والو- تم اللہ کو خوب کثرت سے یاد کرو اورصبح وشام اسکی تسبیح کرتے رھو - وہ اور اس کے فرشتے تم پر رحمت بھیجتے رھتے ھین تاکہ حق تعالی تم کو تاریکیون سے نور کی طرف لے آئے اور اللہ مومنین پر بہت مہربان ھے- |

ان تمام واقعات وحقائق کی روشنی مین یہہ بات واضح ھوتی ھے کہ اسلامی تصوف کی بنیاد اسلام ھی پرھے- لیکن مرورزمان کی وجہہ سے اقوام کے باھمی تعلقات کی بنا پر اور عقائد کے اختلاط کی وجہہ سے کچھہ عیسائی عناصر بھی اسلامی تصوف مین داخل ھوگئے اوراس کی بنا پر بعض مستشرقین کو یہہ خیال ھوا کہ اسلامی تصوف نے اپنے اصول اور ضوابط عیسائی مذھب سے لئے ھین مگر حقیقت مین تو مسلمان صوفیا کا پہلا اور اصلی ماخذ قرآن حکیم تعلیمات اور حضور صلی اللہ علیہہ وسلم کا طرز زندگی اور ان کے چارون خلفا اور اصحاب الصفہ[*] ھین -[۲۰] البتہ بعد مین تعلقات

* ( اصحاب الصفہ کے متعلق ابوالفدا بیان کرتے ھین کہ یہہ عبادت گزارون کی ایک جماعت تھی جو مدینہ منورہ کی مسجد نبوی کے ایک چھوٹے چبوترے پرمقیم تھی- یہہ لوگ اپنا سارا وقت عبادت اور یادالٰہی مین گزارتے اورقطعاً حضور صلعم کے اسوہ حسنہ پرچلتے- ان مین سے اکثر کو حضور اپنے ساتھہ کھانے پرلاتے اور اکثر کو صحابہ اپنے ساتھہ کھاناکھلاتے- یہہ لوگ عیش وعشرت سے بالکل بے خبر تھے ) -

کی وسعت کی بنا پر کچھہ بیرونی اثرات بھی داخل ہوئے۔ لیکن اس کا یہہ مطلب ہرگز نہین ہوسکتا کہ اسلامی تصوف کی ابتداء اسلام سے نہین ہوئی بلکہ وہ عیسائیت یا کسی اور مذہب سے مستنبط ہے۔

ظالم آن قومے کہ چشمان دوختند
وزسخن ہا عالمی را سوختند

۳۔ تصوف اور اشراقیت یا فلاطونیت جدیدہ

ہوسکتا ہے کہ قدیم ثقافت کے مذہبی اورفلسفیانہ خیالات نے مسلمانون کی فکر کو ایک حد تک متاثر کیا ہو اور عام طور پر یونانی فلسفۃ کے اثرات اور خاص طور پر افلاطونیت جدیدہ کے اثرات بہت قوی رہے ہون اور اس حقیقت سے انکار نہین کیا جاسکتا کہ دنیا کے ذہن ودماغ پر علوم اور روایات پر خیالات اور افکار پر یونان کے علوم فلسفے اورتصوف نے گہرا اثر ڈالا ہے۔(۲)
اور سکندر اعظم کے وقت سے یونانی ثقافت کا اثر مشرق پر نمایان طور پر رہا ہے۔ اور مسلمان بھی اس سے متاثر ہوئے۔ کیونکہ اس وقت تک مسلمان اپنی ثقافت کے ساتھہ دنیا پر چھا نہین گئے تھے۔ اگر چہ انہون نے اپنی تہذیب وثقافت سے قومون کو متاثر کرنا شروع کردیا تھا - لیکن مسلمانون نے دوسرون کی اچھی اور معقول چیزون کو قبول کرنے سے کبھی بھی پیش نہین کیا - اموی دور کے اختتام اورعباسی دور کے آغاز پر ہم بہت سے ایسے سماجی

مذ ھبی اور ادبی رجحانات پائے ھین -

نئے فلسفیانہ خیالات - نئے مذ ھبی عقائد - سائینسی تحقیقات - یہہ سب اس دور کی نمایان (خصوصیات) ھین - اسکے نتیجہ کے طور پر اس دور مین ھم اسلامی روحانی زندگی مین ایک قسم کا ھیجان پاتے ھین - اب غور کرنا یہہ ھے کہ یونانی اثرات اسلامی تصوف پر کس حد تک پڑے۔

تصوف یا علم باطن ایک آئینہ کی طرح ھے جو اسلامی روحانی زندگی کو منعکس کرتا ھے۔ دنیوی اور مادی ترقی نے اسلامی تصوف کی ترقی مین کسی قسم سے مدد نہین کی - ان دونون مین اسلامی روحانی زندگی کی مشقین کہ زاھدانہ زندگی - سادگی - گناھون سے بچنا ھی نہین تھا بلکہ ایک باضابطہ زندگی بسر کرنا بھی تھا اور یہہ وہ لوگ بھی کررھے تھے جو دنیاوی حیثیت سے مالدار تھے۔ اور وہ نہ صرف اس تصوف سے واقف تھے بلکہ دوسرے فلسفیانہ اور غیر فلسفیانہ خیالات سے بھی متاثر تھے جو ان کے خیالات سے تشابہ رکھتے تھے اور ان کا مقصد علم باطن یا روحانی نظام کو بلندی پر لیجانا تھا۔

یہان پر مناسب معلوم ھوتا ھے کہ ھم یہہ دیکھین کہ عربون اور یونانی ثقافت مین باھمی ربط کیا رھا ھے۔

تاریخ سے پتہ چلتا ھے کہ قدیم عرب مین دواھم عیسائی فرقے آباد تھے۔ نسطوریہ اور یعقوبیہ - نسطوری حیرہ مین آباد تھے اور یعقوبی غسان اور

شام مین - ان عیسائی قبیلون پر یونانی اثرات ضرور طاری تہے- وہ چاہتے تہے
کہ ان کے مذہبی عقائد بت پرستون کے مقابلہ مین محفوظ رہین -[۲۲] اور ان
کی اس مدافعت اورمقابلہ کی تائید مین فلسفہ موجود تہا جو منطقی دلائل
سے ان کے افکار کا ثبوت مہیا کرتاتہا- نسطوریون مین سب سے پہلے سریان
نے فلسفہ مین درک حاصل کیا اور یہہ دراصل یونانی فلسفہ تہا جو ان
کی زبان سے عربی زبان مین منتقل ہوا- لیکن یہہ فلسفہ ارسطو کے فلسفہ
کی طرح عقلی اور نظری نہین تہا- ارسطو کے فلسفہ ہی سے ابن سینا-
فارابی - کندی بہت متاثر ہوئے تہے- جو مسلمانون مین نمایان مقام رکہتے تہے-
یہہ فلسفہ ذرا مختلف شکل رکہتاتہا یعنی یہہ نہ خالص مذہب تہا نہ خالص
فلسفہ- بلکہ ایک قسم کا مرکب تہا جس مین عقلی اورالہامی دونون عناصر
کی ہم آہنگی تہی - اوراس کو "افلاطونیت جدیدہ" کے نام سے پیش کیا گیا-
اور کہاجاسکتاہے کہ ذہنی اور روحانی لحاظ سے اس مین یونانی فلسفہ
کا اثر بڑی حدتک تہا اور جس طرح مسلمان فلسفی ارسطو سے متاثر ہوئے
اسی طرح مسلمان صوفیا" فلاطینوس سے بہی متاثر ہوئے- چنانچہ نکلسن کہتا
ہے کہ مسلمانون کے فلسفے مین نمایان مقام افلاطون کو نہین بلکہ ارسطو کو
حاصل ہے اور بہت کم مسلمان فلاطینوس سے واقف ہین جس کو اکثر لوگ
" الشیخ الیونانی " کہتے تہے- لیکن جب سے عربون نے ارسطو کی پہلی

تعلیمات اس کے جدید افلاطونی مفسرون سے حاصل کین تو وہ نظام جن سے وہ زیادہ گہرے طور پر متاثر ہوئے وہ فرفریوس اور پراکلس کے تہے لہذا وہ نام نہاد ارسطو کی دینیات یا الٰہیسات جس کا ایک عربی ترجمہ انیسوین صدی مین ہوا دراصل افلاطونیت جدیدہ کا کارنامہ ہے[۲۳])

اگرچہ کہ یہہ صحیح ہے کہ مسلمان فلاطینوس کی شخصیت سے زیادہ طور پر واقف نہ تہے مگروہ اس کے فلسفے کو ضرور جانتے تہے۔ اس کے علاوہ اس کے فلسفے کو شروع مین ارسطو کے فلسفے کے نام سے پیش کیا گیا تہا اس کی وجہہ یہہ ہوئی کہ حموص کے ابن نعیمہ عبدالمسیح نے جب افلاطون کی کتابون کا عربی مین ترجمہ کیا تو اس کو اس نے ارسطو کے ساتہہ ملادیا۔ جس کا نتیجہ یہہ ہوا کہ مسلمان فلاطینوس کے فلسفے سے تو واقف ہوئے مگر اس کو انہون نے اسکندرون کا مسلک سمجہا ۔ فلاطینوس کا ذکر کرتے ہوئے شہرستانی بہی اسکو "الشیخ الیونانی" کے نام سے یاد کرتا ہے۔ ہزانی اور کچہہ عیسائی اور کچہہ مسلمان قبیلون نے افلاطونی خیالات کا مطالعہ کیا جو فیثاغوریت کے فلسفہ سے مل گئے تہے۔ اس کے ساتہہ ہی انہون نے رواقیہ کے افلاطونیت جدیدہ کا بہی مطالعہ کیا ۔ چنانچہ اس فلسفہ مین صوفیا" کو ان کی روحانی اور وجدانی زندگی کے لئے تشفی بخش مواد ملا ۔

افلاطونیت ارسطو فلسفہ مجموعہ ( Etolocya of Aristotle )

جدیدہ کو پیش کرتا ہے اور واضح کرتا ہے کہ حقیقت اعلی تک رسائی فکر اور عقل کے ذریعہ ہی سے نہیں ہوسکتی ۔ اس کے لئے مشاہدہ اور حضور قلب بھی ضروری ہے ۔[۲۴] اور ساتھ ہی اپنی شخصیت کی نفی ہو اور آدمی اس حسی دنیا سے تعلق توڑدے ۔

جان کنگسلے برگہ اپنی کتاب " دی بکتشی آرڈر آف درویشس " میں کہتا ہے کہ " تصوف کا فلسفہ جو بکتشی سلسلہ میں باعلم طور پر اسلام میں ہے وہ بڑی حد تک افلاطونیت جدیدہ کا ورثہ ہے ۔[۲۵]

افلاطونی مذہب بھی موجودات میں صرف ایک ہستی کو کار فرما مانتا ہے اور وہ خدا کی ہستی ہے ۔ لیکن موجودات میں تسلسل کا بھی قائل ہے جو ایک دوسرے سے پیوست اور مربوط ہیں ۔[۲۶]

" عقل کل " ۔ " نفس کل " ۔ " نفوس جزیہ " ۔ " روح کلی " یہ سب فلاطینوس کے نظریہ سے ماخوذ ہیں ۔ اس کے علاوہ وجود مطلق کے تین اشراق ہیں (۱) عقل (۲) روح (۳) مادہ ۔[۲۷]

یہ مانتے ہوئے بھی کہ یونانی فلسفے اور افلاطونیت جدیدہ کا اسلام پر بڑا یہ یقین کرنا مشکل ہے کہ تصوف کی ابتداء تک یہ اثر باقی رہا ۔ کیونکہ اسلام کے شروع میں روحانی زندگی " زہد وتقوی " کی زندگی تھی جس میں معصیتوں سے اجتناب اور تقوی وطہارت کا التزام تھا اور یہ مقصد کی

سائینٹفک اورترقی یافتہ شکل سے بالکل مختلف تہی۔ اس سے یتہ چلتا ہے کہ شروع کے مسلمان زہاد اور عباد یونانی فلسفے سے واقف نہ تھے اور اگر واقف بہی تہے تو وہ اس کو اپنے خیالات سے ملانا نہیں چاہتے تہے۔ یا یہہ ہوسکتا ہے کہ وہ ان خیالات کو اپنے فلسفے سے ہم آہنگ کرنا نہیں جانتے تہے۔ اس لئے یہہ ثابت ہواکہ پہلے مسلمان زاہدون کے عمل اورخیالات واقع طور پرخالص اسلامی تہے البتہ بعد میں حقیقی معرفت رکھنے والون نے تصوف کو ترقی دی اور اس کو مذھب اسلام کے روحانی فلسفے کی شکل بخشی ۔ انہی کی کتابون میں ہم فلسفیانہ اصطلاحات پاتے ہیں ۔ جس میں قابل ذکر شیخ محی الدین ابن عربی کی کتابیں " الفتوحات المکیہ " اور " فصوص الحکم " ہیں ۔ جن کے متعلق کہاجاتاہے کہ یہہ تصوف میں معرکۃ الآرا تصانیف ہیں اور ان میں تصوف اورفلسفہ کے مسائل مہمہ کی عقدہ کشائیان کی گئی ہیں [۲۸])

اور شیخ شہاب الدین جن کو شیخ مقتول بہی کہاجاتاھے ان کی ساری کتابیں اورخاص کر ان کی مشہور کتاب " حکمۃ الاشراق " اور" ھیاکل النور" اس کے علاوہ عمر بن الفرید کا دیوان اور عفیف الدین طلمسانی کی نظمیں اور نجم الدین اسرائیلی کی کتابیں اور عبدالحق بن سبعین کے رسالے اور مولانا جلال الدین رومی کی مثنوی اس کی عظیم مثالیں ہیں ۔

ان شہادتون کی بنا پر ہم یہہ یقین کرنے پر مجبور ہیں کہ عباسیون

کے عظیم دورھی مین مسلمان فلسفی یونانی فلسفے سے واقف ہوئے جنکے عربی تراجم ہوئے اور یہی وہ وقت تھا جب مختلف قسم کے سوالات مثلاً خدا۔ رسول اور خلق وغیرہ کے متعلق اٹھائے گئے اور اسلامی دنیا مین فلسفیانہ مسائل پھیل گئے اور یہہ غالباً یونانی فلسفہ کو خاص کر افلاطونیت جدیدہ کو لئے ہوئے تھے تاکہ ان سے اپنے فلسفیانہ خیالات کی تائید حاصل کی جاسکے۔ چنانچہ آر۔ اے۔ نکلسن کہتا ہے کہ افلاطونیت جدیدہ نے اسلام مین وہی صوفیانہ عناصر انڈیلے جن مین عیسائیت پہلے سے تر تھی ۲۹)

لیکن یہہ بھی یاد رکھنا چاہئے کہ عباسی دور مین عباسیون نے اور اسلامی دنیا نے پہلے ہی سے ہندستان اور ہندستانی ثقافت سے تعلقات قائم کرلئے تھے اور ہم جانتے ہین کہ یہہ تعلقات یونانی اور عیسائی دنیا کے مقابلہ مین زیادہ قریبی تھے۔ ان حالات مین یہہ تصور کہ اسلامی تصوف کا ماخذ یا منبع یونانی تصوف ہے چھٹی صدی ہجری کے بعد قبول کیا جاسکتا ہے۔ یہہ زمانہ اسلام کے عباسی خلفاء کا ہے اور یہ بارھوین صدی عیسوی کا ہے اور وہ مصنفین اور مولفین جن کی کتابون کا ہم نے اوپر ذکر کیا ہے وہ اسی زمانے مین گزرے ہین ۔ ہم یہہ نہین کہتے کہ اسلامی تصوف پر یونانی اثر تھا ہی نہین بلکہ ہم یہہ واضح کرنا چاہتے ہین کہ پہلی پانچ صدیون تک اسلام اور صرف اسلام ہی اسلامی تصوف کی ترقی کا ماخذ ومنبع تھا ۔ وہ الہمسائی تصوف جس کا ذکر نکلسن نے کیا ہے ۳۰)

اس کو ہم ہلکی شکل میں ذوالنون مصری ( وفات سنہ ۲۴۵ ھ ) کی تحریرون میں پاتے ہین ۔ اس کے بعد چھٹی صدی ہجری میں اس تصوف کا خاص طور پر مطالعہ کیا گیا اور اس کو سمجھا گیا اور اس نے فلسفہ کی شکل اختیار کرلی اور اس وقت اس الہیاتی تصوف نے یونانی فلسفہ کی تائید حاصل کرنی چاہی ۔

اس کے معنی یہ نہین ہین کہ یونانی فلسفہ کا اثر بالکل نہ ہوا۔ یونانی فلسفہ کا اثر ضرور ہوا مگر اتنا گہرا نہین جتنا کہ خود اسلامی اثرتھا ۔ مثال کے طور پر امام غزالی کو لیجئے جو یونانی فلسفہ پر عبور رکھتے تھے۔ انہون نے فلسفیانہ اصول وضوابط کو سمجھانے کے لئے صرف " مقاصد الفلاسفہ " جیسی عظیم کتاب ہی نہین لکھی بلکہ اس وقت کے فلسفیانہ اصولون کی تنقید کرتے ہوئے " تہافۃ الفلاسفہ " بھی لکھی مگر انہون نے مستقل طور پر اسلامی تصوف کو اختیار کرلیا تھا اور وہ ہرجگہہ پکے مسلمان صوفی نظر آتے ہین ۔ انہون نے اپنے فلسفہ کے لئے اساس قرآنی فلسفہ کو بنایا اور اس کے لئے سب سے بڑا ثبوت ان کی مشہور کتاب " احیاالعلوم الدین " ہے۔ غزالی کی کتابون میں یونانی فلسفہ کے اثرات پائے جاتے ہین لیکن نمایان عناصر اسلامی روح کو لئے ہوئے ہین اور امام غزالی نے خاص طور پر روحانی زندگانی مین سب سے زیادہ اہمیت قرآن اور سنت رسول اللہ صلعم کو دی ۔ بلکہ انہون نے حلول واتحاد کے نظریہ کو رد کردیا [۳۱] جب کہ ابن سبعٔن نے اپنی ایک کتاب مین اس نظریہ

کو قبول کیا ۔[۳۲] اور دوسری کتاب میں رد کر دیا ۔[۳۳]

پروفیسر مارسینون کی رائے ہے کہ کرش گدامی اور طبیب رازی کے زمانے سے لے کر ابن سینا کے زمانے تک یونانی فلسفہ اسلامی دنیا میں پھیلنا شروع ہوا اور اہمیت حاصل کرلی۔ چنانچہ چوتھی صدی ہجری میں بہت سے مابعد الطبیعاتی اصطلاحیں تسلیم کی گئیں اور ان اصطلاحوں کے ذریعہ صوفیا نے روح کے غیر مادی ہونے کو واضح کیا۔ یہہ اصطلاحیں ارسطو کے لاہوت اور فلاطینوس اور افلاطون کی کئی اصطلاحوں سے ملی جلی تھیں ۔ اور ان کا کافی اثر تصوف یا اسلامی روحانی زندگی کی نشو ونما پر ہوا ۔[۳۴]

بہرحال جو کچھہ پروفیسر مسینون کا خیال ہے وہ بہت ممکن ہے کہ صحیح ہو مگر یہاں اس حقیقت سے بھی انکار نہیں کیا جا سکتا کہ یونانی فلسفہ اور اصطلاحات نے پہلے پہل مسلمان فلسفیوں کے دماغ کو متاثر کیا اور بعد میں وہ صوفیا کے دلوں کو متاثر کر پائیں ۔ اور دیکھا جائے تو وہ کم ہی لوگ تھے جن کے فلسفہ میں یونانی فلسفہ کے بعض اثرات پائے جاتے ہیں اور ان میں ہم فارابی اور ابن سینا کو شامل کرتے ہیں البتہ اصحاب الصفہ پر ان اثرات کا محسوس کرنا مشکل ضرور ہے۔ ان واقعات کی روشنی میں ہم دو نتائج تک پہونچے ہیں ایک تو یہہ کہ یونانی فلسفہ نے اپنا گہرا رنگ اسلام کی روحانی زندگی کے مقابلہ میں ذہنی زندگی پر قائم کیا ۔

دوسرے یہہ کہ ان حالات کی وجہہ سے ہم شروع کے صوفیا" مثلاً ذوالنون مصری کی تحریرات مین کچھہ فلسفیانہ عناصر پاتے ھین مگر یہہ قوی نہین ھین - البتہ بعد مین صوفیا" آئے انہون نے اپنی تحریرون مین فلسفیانہ عناصر کو گہرے طور پر داخل کیا - جس کے نتیجہ مین الہہیاتی تصوف یا اشراقی حکمت کا وجود ہوا - جو صوفیانہ سے زیادہ فلسفیانہ تصوف تہا یا دوسرے الفاظ مین یون کہا جاسکتا ھے کہ صوفیا نے ایک ایسا نظام قائم کیا جو مشتمل تہا ذھنی اور روحانی مشترکہ عناصر پر - اور جو دونون یعنی ذھنی یا روحانی قسم کے خیالات یا رجحانات رکھنے والون کے لئے قابل قبول تہا -

## ۵- اسلامی تصوف کا ماخذ اسلام ہی ھے

سنہ ۱۸۹۲ مین شائع شدہ ای - جی - براون کے ایک مضمون کو جو مشہور کتاب " دنیا کے مذھبی نظامات " مین چھپا ھے دیکھنے سے پتہ چلتا ھے کہ اب مستشرقین بھی اس امرکو تسلیم کرتے جارھے ھین کہ اسلامی تصوف کا ماخذ خود اسلام ھے - چنانچہ براون کہتا ھے کہ اگر پانچ سال پہلے اسلامی تصوف کے ماخذ کے بارے مین مجھہ سے پوچھا جاتا تو مین کہتا کہ تصوف ایک غیر اسلامی شئے ھے یہہ ایک آریائی ردعمل ھے اس مذھب کے خلاف جو ان پر زبردستی تہوپا گیا تہا - مگر اس عرصہ مین وسیع تحقیق اور ایرانیون سے بحث مباحثے کیے

بعد مین یہہ کہون گاکہ مین پوری طور پر تو یہن اپنی واقے بدلنے تیار نہین مگر یہہ ماننا ضروری ہون کہ میری سابقہ واقے مکمل طور پر صحیح نہین معلوم ہوئی کیونکہ تصوف کے رجحانات اسلام مین اسلام کی ابتدا ہی سے معلوم ہوئے ہین۔ اور یہہ عرب ۔ مصر ۔ مراقش اور دوسرے اسلامی اور غیر آریائی علاقون مین نظـــر آتے ہین ۳۵)

اس کے علاوہ سنہ ۱۹۰۲ع مین وہ اپنی مشہور کتاب لٹریری ہسٹری آف پرشیا مین لکھتے ہین کہ " اس کا امکان ہے کہ اسلامی تصوف کی بنیاد خالص اسلامی ہو " اور آگے چل کر کہتے ہین کہ " دو چیزون کی مشابہت ( جیسا کہ نکلسن نے بہی کہا ہے) اس بات کا ثبوت نہین کہ ایک دوسرے سے پیـــدا ہوئی ہین " ۔

چنانچہ واگہان ( V a u g h a n ) کی کتاب " اورس وتہہ دی مسٹکس" ( Hours with the Mystics ) کا حوالہ یہان پر دیتے ہین جس نے مختلف صوفیا" کی مشابہتون کا تذکرہ کیا ہے جو مختلف النسل ہین ۔ مختلف ممالک اور مختلف زمانے سے تعلق رکہتے ہین ۔ حالانکہ ان کے باہمی تعلقات کا پتہ نہین چلتا ۳۶) اس طرح رفتـــہ رفتـــہ لوگون کے ذہن سے یہہ غلط فہمـــی دور ہورہی ہے اور موجودہ دور مین تو تصوف کے ماخذ کو غیـــر اسـلامی بتانے کا رجحان بالکل کم ہوچلا ہے۔ چنانچہ پروفیسر لوئی میس نیون نے جو

تصوف اسلام پر مستشرقین میں سب سے بڑا عالم مانا جاتا ہے اپنی مسوکۃ الآرا تصنیف* میں بڑی تحقیق وکاوش سے یہہ ثابت کیا ہے کہ تصوف کا منبع و ماخذ قرآن وحدیث ہی ہیں اور یہہ تحریک خالص اسلامی ہے ۔(٣٧)

اب ہم اسی سلسلہ میں ذرا تفصیلی طور پر دلائل پیش کرنے کرلئے سے حضور صلعم کی شروع کی زندگی پر نظر ڈالتے ہیں تو ہم کو پتہ چلتا ہے کہ حضور صلی اللہ علیہہ وسلم غار حرا میں وہی کچھہ کرتے دکھائی دیتے ہیں جو بعد کے صوفیا نے خدا کی طرف لو لگانے کرلئے کیا ۔ اور اس طرح آپ دن رات کا بڑا حصہ تنہائیوں میں گذارتے ہیں ۔ ابھی آپ پر وحی نازل ہونا شروع نہیں ہوئی تھی مگر آپ کی روحانی زندگی کا آغاز ہوچکا تھا اوراسی طرح حضرت ابوبکر صدیق ؓ ۔ حضرت عمر فاروق ؓ ۔ حضرت عثمان غنی ؓ حضرت علی مرتضیٰ ؓ کی زندگی بھی روحانی زندگی تھی ۔ اور اگر بلال حبشی سلمان فارسی ۔ صہیب رومی کی زندگی کا بھی تجزیہ کیا جائے تو وہ روحانی پرتو سے منور نظر آئے گی ۔ ابی بن کعب ۔ ابوذر غفاری ۔ اور مصعب بن عمیر کی زندگیاں بھی روحانی رنگ میں رنگی ہوئی تھیں ان کے علاوہ دوسرے صحابہ کی کی زندگیوں سے بھی پتہ چلتا ہے کہ یہہ لوگ خشوع وخضوع سے عبادت کرتے ۔

---

* "Essai Sur Les Origines De Lexique Technique Dela Mystique Musulmane"
(Paris 1922)

مجاھدہ نفس کرتے اور دنیا کی چمک دمک سے الگ تھلگ رہتے تھے (۳۸)

الغرض یہی زندگیاں بعد کے صوفیا کے لئے نمونہ بنیں - البتہ بعد میں رفتہ رفتہ تصوف میں مختلف مکاتب خیال پیدا ہونے لگے اور اسلامی تصوف میں مختلف بیرونی عناصر داخل ہوئے جو ہندستانی - ایرانی - یونانی اور عیسائی تھے اس کا نتیجہ یہ ہوا کہ اسلامی روحانی زندگی میں تصوف ایک بیرونی نظام کی طرح دکھائی دینے لگا - حالانکہ اس کی اصلیت قرآن اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی زندگی سے وابستہ تھی -

ایک حدیث میں آیا ہے کہ حضور صلعم پر کبھی کبھی وجد کی سی کیفیت نبوت کے بعد بھی طاری ہوجاتی تھی - یہ وہ کیفیت ہے جس میں انسان اپنے آپ کو غرض ہر چیز کو فراموش کردیتا ہے - چنانچہ ایسے ایک وقت میں حضرت عائشہ آپ کی خدمت میں حاضر ہوئیں

| | |
|---|---|
| تو آپ نے پوچھا | تم کون ہو |
| انہوں نے جواب دیا | میں عائشہ ہوں |
| اس پر آپ نے پوچھا | عائشہ کون |
| حضرت عائشہ نے کہا | ابوبکر کی بیٹی |
| آپ نے پوچھا | ابوبکر کون |
| تو انہوں نے جواب دیا | محمد کے دوست |

آپ نے پوچھا کون محمد ؟[39]

اس پر حضرت عائشہ خاموش ہوگئیں اور سمجھ گئیں کہ آپ اس وقت دوسری کیفیت میں ہیں ۔ یہہ واقعہ اس بات کا کھلا ثبوت ہےکہ خدا کی یاد میں محویت ہونےپر ایسا عالم طاری ہوجاتا ہےکہ انسان ہر چیز سےبےخبر ہوجاتا ہے اور یہی پرتو زہاد اور صوفیہ کی زندگی میں نظر آتا ہے۔ اور یہہ پرتو محمد صلعم کی اس زندگی کا پرتو ہے اور یہہ دلیل ہےکہ تصوف کے یہہ منازل خالص اسلامی دور سے متعلق ہیں ۔[40]

صوفیائےکرام جو اپنے عمل کےجواز میں قرآن وحدیث کو پیش کرتے ہیں ان کا کہنا ہےکہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نےقرآن کی تعلیم کے سوا ایک باطنی تعلیم بھی دی ( حکمت ) اور اس سلسلہ میں وہ حسب ذیل آیت پیش کرتے ہیں :-

کما ارسلنا فیکم رسولاً منکم یتلو ا علیکم ا یتنا ویزکیکم ویعلمکم الکتب والحکمة و یعلمکم مالم تکونوا تعلمون۔

( پ ۲ ع ۲ )

جس طرح تم لوگوں میں ہم نے ایک رسول بھیجا ۔ تم ہی میں سے۔ ہماری آیات پڑھ پڑھ کر تم کو سناتے ہیں اور تمہاری صفائی کرتے رہتے ہیں اور تم کو کتاب اور فہم کی باتیں بتلاتے رہتے ہیں اور تم کو ایسی باتیں بتلاتے رہتے ہیں جن کی تم کو خبر نہیں ۔

ان کا خیال ہےکہ حکمت کا جو ذکر اس آیت میں کیا گیا ہےوہ اس طرف

اشارہ کرتا ہے۔ (۴)

صوفیہ کا کہنا ہے کہ تصوف کی بنیاد محبت الہی اور محبت ذاتیہ حق پر ہے اور قرآن میں خود محبت الہی کی دعوت دی گئی ہے اور اس کے نتیجہ کے طور پر بے شمار آیتوں میں محبت اور قرب ذاتی کا وعدہ کیا گیا اور تصوف کی اصطلاح میں یہی چیز معرفت ہے۔ چنانچہ ترجمان القرآن میں مولانا ابوالکلام آزاد فرماتے ہیں :-

" قرآن نے انسان کے لئے دینی عقائد واعمال کا جو تصور قائم کیا ہے اس کی تمام تر بنیاد رحمت ومحبت پر ہی ہے۔ کیونکہ وہ انسان کی روحانی زندگی کو کائنات فطرت کے عالم گیر کارخانہ سے کوئی الگ اور غیر متعلق چیز قرار نہیں دیتا بلکہ اسی کا ایک مربوط گوشہ قرار دیتا ہے ۔ چنانچہ قرآن نے جا بجا اس حقیقت کو واضح کیا ہے کہ خدا اور اس کے بندوں کا رشتہ محبت کا رشتہ ہے اور سچی عبودیت اس کی عبودیت ہے۔ جس کے لئے معبود صرف معبود ہی نہ ہو بلکہ محبوب بھی ہو ۔

ومن الناس من یتخذ من دون اللہ اندادًا یحبو نہم کحب اللہ والذین آمنوا اشد حبًا للہ

( پ ۲ رکوع ۴ )

انسانوں میں سے کچھ انسان ایسے ہیں کہ جو دوسری ہستیوں کو اللہ کا ہم پلہ بنالیتے ہیں وہ انہیں اس طرح چاہنے لگتے ہیں جس طرح اللہ کو چاہنا ہوتا ہے حالانکہ جو لوگ ایمان رکھنے والے ہیں ان کی زیادہ سے زیادہ محبت صرف اللہ ہی کے لئے ہوتی ہے۔

قل ان کنتم تحبون اللــــہ فاتبعونی یحببکــم اللــــہ ویغفــر لکــم ذ نو بکــم واللــہ غفور رحیــم ۲
( پ ۳ ع ۱۲ )

اے پیغمبر لوگون سے کہہ دو۔ اگر واقعی تم اللہ سے محبت رکھنے والے ہونو چاہئے کہ میرےپیروی کرو۔ مین تم کو محبت الہی کی حقیقی راہ دکھا رہا ہون اگر تم نے ایسا کیا تو صرف یہی نہ ہوگا کہ تم اللہ سے محبت کرنے والے ہوجاوگے بلکہ خود اللہ تم سے محبت کرنے لگے گا اور حق تعالی غفور ورحیم ہے۔

اس کے علاوہ قرآن مین اور بہی مختلف آیات ہین جو صوفیانہ رجحانات کی نشاندھی کرتی ہین جیسے غزوہ بدر کے موقع پر رسول اللہ صلعم سے مخاطب ہوکر کافرون پر مسلمانون کی فتح کی خبر کے سلسلے مین فرمایا گیا ۔

فلم تقتلو ھم ولکن اللــــہ قتلھــم وما رمیت اذ رمیــت ولکن اللــــہ رمی ۔
( پ ۹ ع ۱٦ )

( مسلمانو ) تم نے ان کافرون کو قتل نہین کیا لیکن اللہ تعالی نے بے شک ان کو قتل کیا اور اے رسول کافرون پر جو مقابلہ مین تہے آپ نے خاک کی مٹھی نہین پہینکی اللہ تعالی نے پہینکی ۔

صوفیانہ نقطــہ نظر یہہ ہے کہ اللہ تعالی فاعل مطلق ہے اور ہر فعل کا صدور اسی سے ہوتا ہے اور اسی کی طرف سے ہوتا ہے اور بندے اور مالک کی نسبت وہی ہے جو کاتب اور قلــم کی ہوتی ہے وہی اس کو چلاتا ہے اور

جو چاھتا ھے لکھتا ھے [٤٣] اس کا ذکر ہوں نے یہیں کیا ھے [٤٤]

اس کے علاوہ صوفیا اپنے وجودی شہودی نظریے اور خلق من اللہ کی تجلی کا مشاھدہ ان سے کرتے ھیں -

| | |
|---|---|
| اللہ نور السموات والارض (پ ١٨ ع ١١) | اللہ آسمان اور زمین کا نور دینے والا ھے - |
| فاینما تولو فثم وجہ اللہ (پ ١ ع ١٤) | جس طرف تم منہہ کرو اس طرف اللہ کا رخ ھے - |

اس کے علاوہ اللہ کی محبت انسان سے اور انسان کی محبت اللہ سے ان دو چیزوں کو صوفیا نے حسب ذیل آیت سے اخذ کیا ھے :-

| | |
|---|---|
| یا یہاالذین امنو من یرتد منکم عن دینہ فسوف یاتی اللہ بقوم یحبہم و یحبونہ اذلۃ علی المومنین اعزۃ علی الکفرین یجاھدون فی سبیل اللہ ولا یخافون لومۃ لا ئم ذالک فضل اللہ یوتیہ من یشاء واللہ واسع علیم - (پ ٦ ع ١٢ -) | اے ایمان والو - تم میں سے جو شخص اپنے دین سے پھر جائے تو اللہ بہت جلد ایسی قوم کو پیدا کریگا جن سے اللہ کو محبت ہوگی اور ان کو اللہ سے محبت ہوگی وہ مسلمانوں پر مہربان ہونگے اور کافروں پر تیز جہاد کرتے ہونگے - اللہ کی راہ میں اور وہ لوگ کسی ملامت کرنے والے کی ملامت کا اندیشہ نہیں کرینگے - یہہ اللہ کا فضل ھے وہ جسے چاھے عطا کردے اور اللہ تعالی بڑی وسعت والا اور بڑا علم والا ھے - |

اس کے علاوہ صوفیائے کرام توبہ - توکل - صبر - غور - فکر - ذکر الہی

کی پابندی ۔ عبادت دنیا سے بیزاری کا ماخذ ان آیات قرآنیہ کو

سمجھتے ہیں :-

| | |
|---|---|
| یا ایہا الذین آمنوا توبوا الی اللہ توبۃً نصوحاً (پ ۲۸ ع ۲۰) | اے ایمان والو اللہ سے توبہ کرو توبہ نصوح ۔ |
| (۲) ویا قوم استغفروا ربکم ثم توبوا الیہ ۔ (پ ۱۲ ع ۵) | اے قوم والو اپنے رب سے مغفرت طلب کرو اور توبہ کرو ۔ |
| (۳) وتوبوا الی اللہ جمیعاً ایہا المومنون لعلکم تفلحون (پ ۱۸ ع ۱۰) | اللہ سے توبہ کرو اے ایمان والو تاکہ تم فلاح پاو ۔ |
| (۴) ولمن صبر و غفران ذالکہ لمن عزم الامور ۔ (پ ۲۵ ع ۵) | جو شخص صبر کرے اور توبہ کرے تو یہ عزم امور ہے ۔ |
| (۵) یا ایہا الذین امنو اصبروا وصابروا ورابطوا ۔ (پ ۴ ع ۱۱) | اے ایمان والو صبر سیکھو ۔ صبر کرو اور اللہ سے رشتہ استوار کرو ۔ |
| (٦) انما یوفی الصبرون اجرہم بغیر حساب ۔ (پ ۲۳ ع ۱٦) | اللہ صبر کرنے والوں کو بغیر حساب اجر دیتا ہے ۔ |

(٧) ولنبلو نكم حتی تعلم المجهدین منکم والصبرین ۔
( پ ٢٦ ع ٨ )

ہم تمہاری آزمائش کرینگے جب تک کہ ہم کو معلوم ہوجائے کہ تم مین مجاہدین اورصابرین کون ہین ۔

(٨) وتوکل علی الحی الذی لا یموت
( پ ١٩ ع ٣ )

اللہ پر بھروسہ کرو جو زندہ ہے جس کو موت نہین آسکتی ۔

(٩) فاذا عزمت فتوکل علی اللـــہ ان اللہ یحب المتوکلین ۔
( پ ٣ ع ٨ )

جب ارادہ کرلو تو اللہ پر بھروسہ کرو اللہ متوکلین کو پسند کرتا ہے۔

(١٠) وعلی اللہ فلیتوکل المومنـــون
( پ ٣ ع ٨ )

وہ اللہ ہی ہے جس پر ایمان والے توکل کرتے ہین ۔

(١١) واذکر اســم ربک
( پ ٢٩ ع ١٣ )

اللـــہ کے نام کا ذکر کرو

(١٢) واعبد ربک حتی یاتیک الیقین
( ١٣ ع ٦ )

اپنے رب کی عبادت کرو اس وقت تک جب تک کہ تم کو یقین ہوجائے۔

(١٣) ان فی خلق السموات والارض واختلاف الیل والنہار لایت لاولی الالباب الذین یذکرون اللہ قیاماً وقعوداً وعلی جنوبہـــم ویتفکرون فی خلق السموات والارض
(پ٤ ع ١١ )

زمین وآسمان کی پیدائش مین لیل ونہار کے اختلاف مین صاحبان عقل کے ہان بیشک نشانیان ہین جو کھڑے ہوئے بیٹھے ہوئے اورلیٹے ہوئے بھی اللہ کو یاد کرتے ہین اور زمین وآسمان کی پیدائش کے اسرار پر غور کرتے ہین ۔

(١٤) وما الحيواة الدنيا الا متاع الغرور (پ ٤ ع ١٠)

دنیاوی زندگی کی متاع ایک دھوکے کے سوا کچھ نہیں ۔

(١٥) اعلموا انما الحيواة الدنيا لعب و لهو ۔ (٢٧ ع ١٩)

دنیا کی زندگی لہو ولعب کے سوا کچھ نہیں ۔

(١٦) يا ايها الناس ان وعد الله حق فلا تغرنكم الحيواة الدنيا (پ ٢٢ ع ١٣)

اے لوگو الله کا وعدہ سچا ہے ایسا نہ ہوکہ دنیاوی زندگی تم کو فریب میں مبتلا کردے۔

اس کے علاوہ صوفیا اپنے مسلک کی تائید میں مختلف احادیث بھی پیش کرتے ہیں ۔ چنانچہ ملاحظہ ہو: ۔

كنت كنزاً مخفياً فاحببت ان اعرف فخلقت الخلق لا عرف ۔*

میں ایک چھپا ہوا خزانہ تھا میں نے چاہا کہ میں پہچانا جاؤں تو میں نے خلق کو پیدا کیا اور لوگوں سے جس سے مجھ کو پہچانا ۔

---

* اس حدیث کو حافظ سخاوی نے بعض الفاظ کی کمی وبیشی کے ساتھ "مقاصد حسنہ" میں نقل کیا ہے اور علامہ محدث محمد بن ابراہیم نے فرمایا ہے کہ یہ حدیث صوفیہ سے مروی ہے۔ جس شخص نے آیت ذیل پر تفکر و تدبر کیا ہے اس کو اسکی صحت معنوی حاصل ہوسکتی ہے" الله الذی خلق سبع سموات ومن الارض مثلهن يتنزل الامر بينهن لتعلموا ان الله على كل شيء قدير وان الله احاط بكل شيء علماً (پ ٢٨ ع ١٨)

اور ملا علی قاری کہتے ہیں کہ معنی اس کے مطابق ہیں حق تعالی کے اس قول کے " وما خلقت الجن والانس الا ليعبدون " ( پ ٢٧ ع ٢ )

ای لیعرفون جیساکہ حضرت ابن عباس نے تفسیر فرمائی ہے۔

اس حدیث سے وحدت الوجود کے مسئلہ کی بہت تائید ہوتی ہے۔ اس کے علاوہ اس حدیث سے یہہ بہی ثابت ہوتا ہے کہ انسان خدا کی محبت کا موضوع ہے اور یہہ کہ انسان ایسا آئینہ ہوگا جس میں خدا کے اخلاق دیکھے جاسکینگے چنانچہ کہاگیا ہے کہ حضور صلی اللہ علیہہ وسلم نے فرمایا کہ جس نے مجہہ کو دیکھا اس نے خدا کو دیکھا اور جو انسان کے اندر ہے خدا اس سے محبت کرتا ہے اور اس لئے صوفیا ہر وقت اپنے مجاہدے اور نفس کا تذکیہ کرتے ہیں کہ اپنے آپ کو اچہی طرح پہچان لیں کیونکہ کہاگیا ہے کہ " من عرف نفسہ فقد عرف ربہ " جو اپنے آپ کو پہچانتا ہے وہ اپنے خدا کو پہچانتا ہے اور ہم جو صوفیا سے کرامات کا صدور دیکھتے ہیں تو وہ اس لئے ہے کہ حضور نے فرمایا تہا کہ

" اتقوا فراسة المومن فانہ ینظر من نور اللـــہ "
( جامع صغیر وترمذی )

مومن کی فراست سے ہوشیار رہو کیونکہ وہ خدا کے نور سے دیکھتا ہے اور خدا کے عرفان سے اور اس سے محبت کرنے سے بندے کے اندر غیر معمولی قوت پیدا ہوجاتی ہے اور حضور صلعم نے فرمایا

" کہ اگر تم نے خدا کو اس طرح جانا جس طرح اس کو جاننا چاہئے تو تم دریاؤں پر چلوگے اور تمہارے کہنے پر پہاڑ چلینگے" ۔ (۴۵)

اس کے علاوہ صوفیا فنا فی اللہ کا مسلک اس حدیث سے نکالتے ھیں :-

ولا یزال العبد یتقرب الی بالنوافل حتی احبہ فاذا احببتہ کنت سمعہ الذی یسمع بہ وبصرہ الذی یبصر بہ ولسانہ الذی ینطق بہ ویدہ الذی یبطش بہا ورجلہ الذی یمشی بہا فبی یسمع وبی یبصر وبی ینطق وبی یعقل وبی یبطش وبی یمشی -

(بخاری)

بندہ نوافل کے ذریعہ مجھہ سے قربت حاصل کرتا ھے - پھر میں اس کو محبوب رکھنے لگتا ھوں - تو جو وہ سنتا ھے میں سنتا ھوں جو وہ دیکھتا ھے میں دیکھتا ھوں - جو وہ بولتا ھے میں بولتا ھوں - میں اس کا ھاتھہ بن جاتا ھوں جس سے وہ پکڑتا ھے میں اس کا پاوں بن جاتا ھوں جس سے وہ چلتا ھے- وہ مجھہ سے سنتا ھے مجھہ سے دیکھتا ھے- میرے بول بولتا ھے میری عقل سے سمجھتا ھے- میری پکڑ اس کی پکڑ ھے- میری چال اس کی چال ھے-

جیساکہ آربری بتلاتا ھے اس حدیث کو صوفیا نے الہیاتی تصوف کی واضح بنیاد قرار دیا ھے (۲٦)

یا انس سے مروی ھے کہ ایک مرتبہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم حمار پر سوار تھے اور صوف کا لباس پہنے ھوئے تھے- اس کے علاوہ اور بھی دوسرے آثار و اخبار ھیں جن سے پتہ چلتا ھے کہ حضور صلعم نے صوف کا لباس

پہننا اور اس سے آپ کا مقصد اگر کچھہ تھا تو وہ صرف زہد اور تواضع تھا۔

حضرت عمرؓ کے بارے مین منقول ہے کہ انہون نے ایکبار آنحضرت سے عرض کیا۔ یارسول اللہ - میرے ماں باپ آپ پر قربان ہون آپ نے صوف کا لباس پہنا - آپ نے خچر کی سواری فرمائی - مین آپ کے پیچھے بیٹھا - آپ نے زمین پر کھانا کھایا - مین نے ادب کے ساتھہ آپ کی انگلیان چاٹین ۔[٤٧]

اس سے یہی ثابت ہوتا ہے کہ آنحضرت صلعم نے صوف کا لباس پہنا ۔[٤٨]

آخر مین ہم اہل صفہ کا ذکر کرنا مناسب سمجھتے ہین کہ یہہ وہ لوگ تھے جو حضور صلعم کی زندگی ہی مین بالکلیہ زہد وورع کی زندگی بسر کرتے تھے اور اسلام کی روحانی تاریخ پر ان حضرات نے گہرے نقوش چھوڑے ہین اور یہہ کہا جائے تو غلط نہ ہوگا کہ تصوف کی تاریخ تو یہین سے شروع ہوتی ہے چنانچہ بعض لوگون کا خیال ہے کہ صوفی کا لفظ اصحاب صفہ ہی سے ماخوذ ہے اور وہ تمام لوگ صوفی کہلائے جنہون نے اصحاب صفہ سے مشابہت پیدا کی - یہہ وہی لوگ تھے جو دنیا سے الگ ہوگئے تھے اور سب کچھہ چھوڑ دیا تھا - یہہ لوگ سب سے الگ تھلگ اپنا سارا وقت عبادت اور مجاھدہ نفس مین صرف کرتے اور انہون نے صرف حق تعالی کی طرف توجہہ کی تھی اور ماسوا کو فراموش کر دیا تھا ۔

ابو نعیم اصفہانی کا قول ہے کہ یہہ وہ لوگ تھے جنہین اہل وصال

اور زر ومال نے نہ پھنسایا - نہ خدا کے ذکر سے انہیں تجارت وکاروبار روک سکے دنیا میں یہہ اگر کچھہ کھوتے تو انہیں ذرا بھی غم نہ ہوتا -

ان لوگوں سے حضور صلعم محبت فرماتے - ان کے ساتھہ بیٹھتے اور بھائی کا برتاو رکھتے - ابو ہریرہ کا تعلق بھی اسی مشہور گروہ سے تھا اور کتب طبقات میں ان کے زھد وفقر کی بڑی بڑی تفصیلیں ملتی ہیں -(۴۹)

ابوالفدا کے قول کے مطابق جب حضور صلعم کھانے پر جاتے تو اکثر ان میں سے بعض کو اپنے ساتھہ لے جاتے اور اکثر کو صحابہ اپنے ساتھہ کھانا کھلاتے -(۵۰)

بہر حال تصوف کی ابتداء اسلام ہی سے ہوئی اور اوپر جو کچھہ ہم نے پیش کیا ہے وہ اس امر کو واضح کرنے کے لئے کافی معلوم ہوتا ہے اوریہہ کہ حضور نے جس تصوف کی تعلیم دی یا جو تصوف اس دور میں پھیلا وہ ہر آمیزش سے پاک تھا اوراسلامی حیات روحیہ کا آغاز اسی طرح ہوا -

## ( ۲ ) حضرت سیدنا غوث اعظم کا مقام صوفیا میں

قدرت کا یہہ قانون رہا ہے کہ جب دنیا کی ایمانی واخلاقی حالت زبون ہوجاتی ہے اور کفر اور شرک کی اندھیریان چھاجاتی ہین اور انسانیت بھٹکنے لگتی ہے تو قدرت کسی انسان کامل کو پیدا کرتی ہے چنانچہ جبوقت حضرت سیدنا غوث اعظم تشریف فرما ہوئے تو عرب وعجم کی حالت بڑی یاس انگیز تھی - مذہبی روحانی اور اخلاقی انتشار کا عالم تھا - ملحدانہ خیالات پھیل رہے تھے ایثار ھمدردی اور اخلاص کا نام ونشان باقی نہ رہا غرض اس طرح حالات کا تقاضا تھا کہ ایک انسان کامل کا ظہور ہو اور وہ بھٹکتی ہوئی انسانیت کو راہ راست پر لگادے - چنانچہ سیدنا عبدالقادر جیلانی کی ولادت سنہ ۴۷۱ ھجری مین ہوئی - اس بیت سے تاریخ تولد سال عمر اور وفات معلوم ہوتے ہین ۔(۱)

سنہ اِنش کا معل وعاشق تولد

وصالش دان ز معشوق الہی

آپ کے والد کا اسم گرامی حضرت ابو صالح الحسنی تھا - آپ کا نسب دس واسطون سے حضرت سیدنا امام حسن علیہ السلام پر جاکر ختم ہوتا ہے - فطرت کا یہہ عجیب دستور ہے کہ امر دنیا کے عظیم روحانی اور اخلاقی پیشوا

بن جاتے ہین - اور سب سے آخر مین یہہ کہ تصوف کے ذریعہ ہماری ظاہری زندگی اورانسانی اقدار بہی ایک نئی طاقت حاصل کرلیتے ہین - وہ ہم کو صرف دھوکا یا فریب معلوم نہین ہوتے اورنہ ہی اس دنیا کی چہل پہل صرف نمود و فریب کی حیثیت اختیار کرلیتی ہے- بلکہ اس کے پیچہے حقیقت کی تجلی نظر آتی ہے اور آدمی انفرادی طور پر بڑی سی بڑی مشکلات کے مقابل بہی ہار نہین جاتا بلکہ قرب اورمعیت حق کے احساس سے قوت حاصل کرتا ہے اور سماج کوبہی نئے راستون پر ڈال سکتا ہے- یہہ ضرور ہے کہ تصوف ہو یا اورکوئی بڑی تحریک تاریخی نشیب وفراز سے اپنے اصلی اور حقیقی مشن سے دور ہوجاتی ہے- اس مین بہی انحطاط آسکتا ہے- گریز اور فرار کی طرف بہی وہ مائل ہوسکتی ہے اور ایک قسم کے اخلاقی مزاج مین وہ کہوجا سکتی ہے- لیکن تصوف کا تاریخ مین انحطاط پانا ایک الگ چیز ہے اورتصوف کا اصلی اور حقیقی مشن ایک الگ چیز- تصوف کی اصلی روح اس کے تاریخی انحطاط کے مظاہر سے بالکل الگ ہے- وہ تو اصل مین انسان مین یہہ بنیادی ایقان پیدا کرتی ہے کہ جدہر سے ہم آئے ہین ادہر ہی ہم کو لوٹ کرجاتا ہے:-

| | |
|---|---|
| اناللہ وانا الیہ راجعون<br>( پ ۲ ع ۳ ) | ہم تو خدا ہی کے ہین اوراسکی طرف ہم کو لوٹ کرجانا ہے- |
| وہو معکم این ما کنتم<br>( پ ۲۷ ع ۱۷ ) | اور اللہ تمہارے ساتھہ ہے جہان کہین بہی تم ہو - |

موجودہ سماج مین جو مذہب سے بدگمانی ہے۔ تصوف اسکو بھی دورکرسکتا موجودہ سماج سے اخلاقی کمزوریون کی نفی کرسکتا ہے۔ اسمین وسعت نظر پیدا کرسکتا ہے۔ پندار خودی اور انانیت کو دورکرسکتا ہے۔ احسان فکری کی رغبت دلاتا اور عشق کی وہ مستی پیدا کرسکتاہےجو ہزار سالہ تسبیح ونماز نفاق سے بہتر ہوتی ہے۔

کودل کہ بداند نفس اسرارش

کو گوش کہ بشنود زمن گفتارش

معشوق جمال می نماید شب و روز

کو دیدہ کہ برخورد از دیدارش

(حضرت شاہ نعمت اللہ قدسرہ)

۳۔ تصوف کے مقاصد وفوائد

مادیت کے علمبرداروں نے اکثر یہہ دعوی کیاہےکہ صوفیانہ تجربات اور انہی سے مشابہہ دوسرے تجربات ومشاہدات کچھہ ایسی نوعیت کے ہوتےہین کہ وہ امراض دماغی کے مریضون کی یاددلاتےہین اور اکثر یہہ بھی کہاجاتاہےکہ اسقسم کے تجربات ذہنی توانائی اورتندرستی کو نہین بلکہ تخیل کےخلل اور شعور کے انتشار کو ظاہر کرتےہین ۔ لیکن ایک بات جو انہین ممتاز کرتی ہے وہ یہہ ہےکہ تجربات مفید اورموثر ہوتےہین ۔ ان کے بجائے ذہنی امراض کےجو لوگ

شکار ہوتے ہین ان کا دائرہ اثر ان ہی کی حد تک محدود رہتا ہے۔ دراصل یہہ تجربات صرف خانگی نوعیت ہی کے نہین ہوتے بلکہ خارجی حقائق سے بہی ان پر روشنی پڑتی ہے کیونکہ صوفیانہ تجربات کچہہ اس نوعیت کے ہوتے ہین کہ ان کو عموماً زبان سے بیان نہین کیاجاسکتا بلکہ ان کو صرف محسوس ہی کیا جاسکتا ہے۔ "من لم یذق لم یدر" اس لئے بعض مادہ پرست ان کے منکر ہوتے ہین ۔

ہم مین سے ہرایک کے پاس ایسے ذرائع علم موجود ہین جن سے زندگی کا نیا رخ اوروجود کاایک نیا پہلو معلوم ہوسکتا ہے۔ ان سے ایسے امکانات کہلتے ہین جو بالکل ماورائی نوعیت کے ہین۔ اور یہہ ہماری مصیبت اور تکلیف مین تسلی کا باعث بن سکتے ہین ۔ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ تصوف قنوطیت نہین ہے بلکہ وہ زندگی کے دائرے کو وسیع کرتا ہے۔ تصوف کے ذریعہ نئے اقدار منکشف ہوتے ہین ۔ وہ آدمی کو اس کے محدود مقاصد واغراض سے وابستہ نہین رکہتا بلکہ اس کی دلچسپیون کو بے انتہا وسیع کرتا ہے اور نئی امنگین اور نئی امید ین اس کے دل مین پیدا کرتا ہے۔ تصوف نئے آدمی پیدا کرتا ہے اوریہہ آدمی بہتر نظام عالم کو پیدا کرنے مین مدد دے سکتے ہین ۔ تصوف سے مذہب مین ایک جان اور سماج مین ایک نئی روح پیدا ہوتی ہے۔ مختلف مذاہب کی وجہہ سے لوگون کے درمیان جو بُعد پیدا ہوگیا ہے وہ صرف اسی راستہ سے دور ہوسکتا ہے۔ اور مذاہب اور تاریخی مذاہب جو بالکل مقامی

تحدیدات کے اندر مقید ہوگئے ہین ان کو تصوف پھر ایک کلی راستہ پر ڈالتا ہے۔
اور اسی سے ایک عالمی مذہب کے قیام کا امکان پیدا ہوتا ہے ( جیساکہ اسلام ہے )
جو فرقون کی حد بندیون سے ماورا ہو ۔ مختصر یہہ کہ تصوف کے مطالعہ سے
ایسے امکانات واضح ہوتے ہین جن کے مقابل ہماری دنیا کا تجربہ بالکل تنگ وتاریک
نظر آتا ہے ۔ اس سے ہماری بصیرت مین اضافہ ہوتا ہے۔ ہمارے ایمان وایقان
مین زیادتی ہوتی ہے اورہماری امیدون کو سہارے ملتے ہین اس کے علاوہ صوفیانہ
واردات اور مشاہدات سے ذہانت مین بہی اضافہ ہوتا ہے۔ اور قوت متحرکہ
تازہ ہوتی ہے۔ صوفیائے عظام نے اپنے اپنے زمانے مین اپنی اپنی قوتون کو جگانے کے
لئے مختلف پیامات دئے عمل کی راہین سمجھائین اورزندگی کے لئے راستے کہولے
ان کا یہہ نور بصیرت نتیجہ ہے ان کی ریاضتون اور عبادتون کا ۔ گوتم بدھ نے
اگر اپنے چیلون کو مابعد الطبیعاتی بحثون مین الجھنے سے منع کیا تو انہین وجوہ
کی بناء پر کیا کیونکہ صوفیانہ تجربات انسان کے دل ودماغ مین کائنات کے متعلق
وہ حقائق فراہم کرتے ہین جو اس کو سینکڑون کتابون سے حاصل نہین ہوسکتے
اور اب ان معلومات کی روشنی مین وہ اپنے لئے ایک نئی طاقت نیا جذبہ محسوس
کرتا ہے اور ان حقائق کیی روشنی مین سچ کو اخلاق کی اس بلندی کی طرف
رہنمائی کرتا ہے جس کے حصول کے لئے دنیا کے سینکڑون پیغمبرون نے اولیاء ومصلحین
نے اپنی زندگیان وقف کردی تہین ۔ ان صوفیانہ راستون کو عملی اور تجربی ثابت

کرتے ہوئے مشہور امریکی مفکر رائسز ( Royce ) نے اپنی مشہور کتاب " حق وخلق " ( The World and the Individual ) میں لکھا ہے کہ " صوفیا بہت زیادہ تحسین وآفرین کے مستحق ہیں کیونکہ تاریخ فلسفہ میں صرف یہی وہ کامیاب اور کامل " اصحاب تجربہ " ( Empiricist ) ہیں جنہوں نے زندگی عمل کی کامیاب ترین راہیں سمجھائیں " - آگے وہ کہتا ہے کہ - " تصوف ہی سے عقیدہ میں جوش پیدا ہوتا ہے اور روحانی آزادی کے راستے کھلتے ہیں " تصوف ہی نے ایسے سنکڑوں لوگوں کو صوفیانہ شاعری اور کلام سے جگایا ہے اور راہ راست پر لایا ہے جو مابعد الطبیعات کے معمولی مسائل سے بھی واقف نہیں ہوتے " -

بہرحال تصوف انسان کو رفعت همت وانسانیت کی تعلیم دیتا ہے اور کہا جاسکتا ہے کہ تصوف کی جھلک اکثر لوگوں میں پائی جاتی ہے گو اس کی شکلیں مختلف ہوتی ہیں - آسانی سی نظر آتی ہیں اوراکثرون کی نگاہ سے پوشیدہ ہوتی ہیں ۔[1]

مختلف صوفی مکاتب خیال کے مطالعہ سے واضح ہوتا ہے کہ ہم میں سے ہرایک کے دل میں ایک پر اسرار دریچہ ہے جو ہمارے سامنے زندگی کی نئی نئی اور عجیب وغریب راہیں کھولتا ہے۔ ہمیں غیر محدود صلاحیتیں اورجذبات عطا کرتا ہے جن کی قوت سے ہم انسان کو انسان سے قریب لانے اور دنیا سے برائیوں

کو دور کرنے کی کامیاب کوشش کرتے ہیں ۔

ہندستان میں یہہ کام خواجہ اجمیری ۔ خواجہ بندہ نواز گیسو دراز ۔ حضرت بابا نظام الدین اولیا اور دوسروں نے انجام دیا تو بغداد میں شیخ عبدالقادر جیلانی نے کیا ۔ اور دوسرے مقامات پر بعض عیسائی اور غیر مسلم حضرات نے اپنے اپنے طریقوں سے اس میں حصہ لیا ۔ صوفی کی روح کا مرکز جب حسیات مطلق ہوجاتی ہے تو بلند اقدار کا شیدائی ہوجاتا ہے اور ان کی تشہیر کرتا ہے ۔ جس کی تمنا نطشے نے بھی کی تھی گویا تصوف کی آرزو ہے کہ دنیا میں ایک ایسا اخلاقی اور روحانی معاشرہ پیدا ہو جس کی اساس عظیم ترین پیغمبروں کی لائی ہوئی روحانی اور اخلاقی قدریں ہوں ۔ جس کے آخر مظہر پیغمبر اسلام صلی اللہ علیہ وسلم تھے ۔

اگر دنیا چاہتی ہے کہ اس کا کوئی کلچر ہو دین ہو تو اس کا ایک عقیدہ بھی ہونا چاہئے ۔ اور اسی مسلک کی طرف گوتم بدھ حضرت عیسیٰ اور محمد صلعم نے نشاندہی اور رہبری کی تھی ۔ بدھ ازم ۔ عیسائیت اور اسلام سبھوں نے " بین قومیت " عالمی اخوت کی طرف لوگوں کو لے جانا چاہا تھا اور ان کی پکار تھی :-

گر طالب خدا ئی طلبی دلجو باش
اندر پس و پیش خلق تو نیکو باش
خواہی کہ چو صبح صادق القول شوی
خورشید صفت با ہمہ کس یکرو باش

( شیخ ابوسعید ابوالخیر )

صوفی کے اخلاق پر حسب ذیل صفات اثر انداز ہوتے ہیں اور لئے اس کی شخصیت سماج اور قوم کے لئے ایک بیش بہا موتی کی سی ہوتی ہے جو نہ صرف خود قیمتی ہوتا ہے بلکہ دوسرے لوگ بھی اس کی چمک سے وابستہ پائے ہیں:۔

وہ " توبہ " کے ذریعے گناہوں سے خود کو پاک کرتا ہے مجاہدہ اور ریاضت سے نفس کی آلائشوں کو دھو دیتا ہے۔ تقوی اختیار کرکے خدا کا قرب حاصل کرتا ہے زہد اختیار کرکے دنیا کے مال و متاع سے بے نیاز ہوجاتا ہے وہ خاموشی کے ذریعے اپنے قلب کو مبدا" کائنات کی طرف نگران رکھتا ہے۔ وہ خوف الہی کی وجہہ سے ہر کام میں خالق حقیقی کی مرضی کا خیال رکھتا ہے۔ وہ خود فاقہ کرتا ہے اور دوسروں پر ایثار کرتا ہے" یوثرون علی انفسہم ولوکان بہم خصاصۃ" نفس کو رذائل سے پاک کرتا ہے۔ اس میں قناعت ہوتی ہے توکل ہوتا ہے۔ جس کے باعث وہ سوائے حق تعالی کے ہر کس سے بے نیاز ہوجاتا ہے۔ کسی کے آگے دست سوال دراز نہیں کرتا ۔ " ایاک نعبد وایاک نستعین"۔ یا جیسا کہ رسول عربی نے فرمایا " میرے لئے سانپ کے منہہ میں کہنی تک ہاتھہ ڈالنا آسان ہے بہ نسبت اسکے کہ اس حقیر ہستی کے آگے ہاتھہ پھیلاوں جو کبھی کچھہ نہ تھا پھر ہوگیا*"۔ ہر نعمت کا شکر ادا کرتا ہے ہر تکلیف پر صبر کرتا ہے ہر وقت عبادت الہی میں

---

* اشارہ ہے اس آیت کی طرف جو انسان سے متعلق آئی ہے" خلقتک ولم تک شئا"
( سورہ دھر )

لگا رهتا هے اور وحدت کی عظیم مثال بن جاتا هے۔ هر جگهه رضائے الہیٰ کو ملحوظ رکھتا هے۔ وه اپنے ارادے سے مرجاتا هے۔ صرف خالق کے ارادہ سے باقی رهتا هے " فانی زخویش باقی بحق " هوجاتا هے وه صرف اپنے مولیٰ اور اپنے مالک کا هوجاتا هے اور کہتا هے:-

ولی فواد وانت مالکـــــــه — بلا شریک فکیف تنقسم؟

مختصر یہه که وه استقامت اخلاص صدق حیا فراست حسن خلق اور سخاوت کا ایک زنده پیکر هوجاتا هے۔ اور ایسا شخص دنیا اور قوم کے لئے کس قدر مفید هوسکتا هے یہه کون نہیں جانتا ؟

تصوف کے فلسفیانه اور نظریاتی حصه کو بعد کے زمانے میں بیرونی اثرات سے متاثر مانا جاسکتا هے۔ لیکن ایک صحت مند قلب کا مطالبه تو عین قرآنی مطالبه هے۔ ایسا قلب جس کے بغیر روز جزا نجات ممکن نہیں هے" من اتی الله بقلب سلیم " اور جس کی شان حدیث میں یہه بیان کی گئی هے که :-

" اذا صلحت صلح الجسد کلـــه واذا فسدت فسد الجسد کلــــه "

غیر قرآنی اثرات کے نتیجے کب دیا جاسکتا هے۔؟

موجوده سماج کا کوئی شعبه هو خواه وه سیاسی هو یا معاشی یا قومی بین الاقوامی مسائل هوں یا ملکی مسائل، دل کی برائی کی وجهه سے یہـــان کیا کیا ظلم اور نا انصافیاں نہیں هورهی هیں ۔ ان سب کی اصل جڑ " فساد یا

ہے جو مال ودولت کی حرص ملک گیری کی ہوس غرور وتکبر غرض ہر قسم کی برائی میں انسان کو مبتلا کئے ہوئے ہے ایک تکبر ہی کو لیجئے اس سے کیا کیا نقصان نہیں ہوئے آج ہر قوم اسی مرض قلبی کی وجہہ سے اپنے آپ کو دوسری قوم کا سرد ہرا سمجھتی ہے اپنا نظام حکومت دوسروں پر تھوپنا چاہتی ہے۔ اس کا نتیجہ کیا ہوسکتا ہے کتنی تباہی ہوسکتی ہے ۔ لیکن اگر تکبر کے بجائے تواضع اور انکساری پیدا ہوجائے تو وہ قومیں جو آج باہم دست وگریبان ہیں کس قدر قریب ہوجاسکتی ہیں ۔ غرض ساری ظاہری خرابیاں باطن ہی کی خرابی کا نتیجہ ہیں ۔ اور تصوف کی جان باطن کی اصلاح ہے۔ جب یہہ ہوجائیگی تو ظاہر کی ساری خرابیاں غائب ہوجائینگی ۔ سماج کی ساری برائیاں مٹ جائینگی ۔ اور جب سماج اچھا ہوجائیگا تو ظاہر ہے کہ ملک کے ملک سدھر جائینگے۔ تصوف کی ساری تعلیمات کا خلاصہ یا لب لباب یہی ہے کہ ظاہر وباطن کی تعمیر اور اصلاح ہو ۔ اس سے قلب ونفس کا تزکیہ وتصفیہ ہوجاتا ہے اور انسان سر تا پا خیر ہوجاتا ہے۔ تصوف کا منشاء یہی ہے کہ نفس کو آلودگی سے اس قدر پاک کیا جائے کہ اس میں گناہ کا میلان ہی نہ رہے۔ جس طرح شریعت ہمارے ظاہر کو سنوارتی ہے اسی طرح باطنی شریعت یعنی تصوف باطن کو سنوارتا ہے۔ اسکو منور کردیتا ہے۔ دراصل شریعت دین کا علمی حصہ ہے اور تصوف عملی ۔ اگر شریعت علم ہے تو تصوف عمل ۔ چنانچہ حضرت ابوبکر شبلی نے شریعت اور طریقت کی تعریف ہی

اس طرح کی ہے کہ " شریعت تو یہہ ہے کہ انسان خدا کی بندگی اور پرستش کرے۔ طریقت یہہ ہے کہ انسان خدا کی طلب کرے اور اس کے قرب مین کوشـــان رہے۔ اور حقیقت یہہ ہے کہ انسان اس کو دیکھے اسکا مشاہدہ کرے اس کنو کماحقہ سمجھے" آپ ہی کا قول ہے" صوفی وہ ہے جو تمام افرادعالم کواپنی عیـــال سمجھے ۲)

جبصوفی سارے عالم کو عیال سمجھے گا تو پھر وہ ان کے لئے وہی کرے گا جو اپنے عیال کے لئے کرتا ہے۔

۴۔ دنیاداری اور تصـــوف

یہہ ایک حقیقت ہے کہ تمام صوفیا" انتہائی سادہ زندگی بسر کیا کرتے تھے ان کی زندگی کا مقصد لوگون کو خدا کی طرف بلانا تھا :۔

" ففــروا الی اللـــہ انی لکم منہ نذیر مبیـــن "
( پ ۲۷ ع ۲ )

وہ نہ دنیا کے مخالف تھے نہ مال ودولت کے ۔ وہ دنیا کے صحیح استعمال اور دولت کے صحیح صرف کی نصیحت کرتے تھے اور تاکید کرتے کہ ان کا استعمـــا ل رضائے حق کے حصول کے لئے انسانیت اور دنیا کی بھلائی کے لئے کیاجائے تعیـــش نفس پروری اور فضول خرچی مین ان کو برباد نہ کیاجائے اور دولت کا صحیـــح استعمال وہی کرسکتا ہے جس کے قلب اورنفس کا تصفیہ وتزکیہ ہوچکا ہے۔ ایسا ہی

شخص اپنی دولت سے محتاجوں اور غریبوں کو فائدہ پہنچا سکتا ہے۔ اس کو قوم اور سماج کے بہبود کاموں پر خرچ کرسکتا ہے غریب مریضوں کے علاج پر صرف کرسکتا ہے تعلیمی ادارے اور مسافر خانے بنا سکتا ہے اور ایسی مثالیں بادشاہوں میں بہت ملتی ہیں جن کے دل درست تھے۔ انہوں نے حکومت اپنے ہاتھ رکھتے ہوئے بھی دولت اور طاقت کا صحیح استعمال کیا۔ شیر شاہ سوری محمود غزنوی اورنگ زیب اور سلطان التمش اور نورالدین زنگی نے ایسا ہی کیا۔ تصوف ایسے ہی لوگوں کو پیدا کرنا چاہتا ہے۔ صوفیا نے تو اپنا تن من دھن سب کچھ خدمت خلق میں لگا ہی دیا تھا مگر وہ چاہتے تھے کہ دنیا کا ہر بڑے سے بڑا اور چھوٹے سے چھوٹا انسان ان ہی کے مانند ہو جائے ۔ کہتے ہیں کہ حضرت سری سقطی کی مجلس میں وعظ ہو رہا تھا ۔ ادھر سے خلیفہ وقت کا ایک دولت مند مصاحب احمد بن یزید گزرا جو بڑا ہی دنیا دار شخص تھا ۔ اس کے دل میں آیا کہ کہ " چلو آج رقص وسرود اور شراب وکباب کی محفل میں شرکت کے عوض ذرا اس وعظ کو تو سن لیں "۔ وہ اپنے ساتھیوں کو لے کر اندر داخل ہوا ۔ اس وقت حضرت سری فرما رہے تھے " اٹھارہ ہزار عالم میں کوئی مخلوق انسان سے زیادہ کمزور نہیں اور غضب یہ ہے کہ سب سے زیادہ ضعیف ہوتے ہوئے بھی یہ سب سے زیادہ نافرمان ہے "۔ بات دل میں اثر کرگئی ۔ رونے لگا اور یہ دنیا دار احمد بن یزید بے ہوش ہوگیا ۔ رات بھر بے چین رہا ۔

علی الصبح حاضر خدمت ہوکر تائب ہوا اور اضطرار کے عالم میں عرض کیا کہ میں
اس سیاہ کاری کی زندگی کو چھوڑنا چاہتا ہوں مجھ کو صحیح تعلیم فرمائیے۔
چنانچہ حضرت نے اس کو تعلیم دی اور آخر کار اس نے سلوک کے انتہائی مدارج
طے کئے۔ (۳)

ایسے بے شمار واقعات پیش کئے جاسکتے ہیں - اسی طرح صوفیاء نے ہزاروں
دنیا داروں کو دنیاوی آلائشوں سے چھڑایا راہ راست دکھلائی - اور صحیح
اخلاقی اعمال عادات اور معاشرت سکھلائی جس کے باعث وہ جو رہزن تھے
ملک اور سماج کے لئے بدنما داغ تھے رہبر ورہنما اور ملک وسماج کے لئے
با عزت انسان بن گئے - صوفیاء کا پیام یہی ہے کہ

| | |
|---|---|
| قل ان کنتم تحبون اللـــــه<br>فاتبعونی یحببکم اللـــــه<br>( پ ۳ ع ۱۲ ) | (اے رسول ان لوگوں سے) کہدو کہ اگر<br>تم خدا کو دوست رکھتے ہو تو میری<br>پیروی کرو کہ خدا بھی تم کو دوست<br>رکھے گا - |

یہہ صوفیائے کرام ہی تو تھے جو بغداد سے نکلے بنگال دکن گجرات آسام
پہنچے فقر اور سادگی کی زندگی بسر کی لوگوں کو بلایا جگایا اور راہ خدا پر
لگایا بے لوث وعظ وتلقین کی - جو دن بھر میں ان کو ملا اس کو بھی بانٹ دیا۔
مسجدیں اور خانقاہیں بنوائیں - اور لاکھوں کو راہ راست سے آشنا کیا - اور
اور یہہ کہنا غلط نہ ہوگا کہ حضرت خواجہ حسن بصری۔ حضرت جنید بغدادی -

حضرت غوث اعظم - حضرت خواجہ غریب نواز - حضرت قطب الدین بختیار کاکی۔ حضرت نظام الدین اولیا - حضرت جلال الدین تبریزی نےوہی کام انجام دئیےجو انبیائےبنی اسرائیل کے سپرد رہے ہین - (رباعی)

کو راہ روئےکہ رہ نورد ش گویم ؟

یا سوختہ کہ اہل درد ش گویم ؟

ہرکس کہ میان شغل دنیا نفسے

بااو باشد ہزار مرد ش گویم

(حکیم سنائی)

## ۵ - تصوف کا کارنامہ

تصوف کےکارنامےکےسلسلہ مین انگلستان کےمشہور ذی علم مستشرق پروفیسر گب ( Prof. Gibb ) نےایک مرتبہ آکسفورڈ یونیورسٹی مین اپنی تقریر کےذیل مین کہا تھاکہ " تاریخ اسلام مین بارہا ایسے مواقع آئے ہین کہ اسلامی کلچر کا شدت سے مقابلہ کیاگیا لیکن اس کے باوجود بہی وہ مغلوب نہ ہوسکا اس کی بڑی وجہہ یہہ ہےکہ "تصوف " یا صوفیا کا انداز فکر فوراً اس کی مدد کو آجاتا - اور اس کو اتنی قوت اور توانائی بخش دیتا کہ کوئی طاقت اس کا مقابلہ نہ کرسکتی " (۴) تو یہہ سب صوفیائے کرام کے کار نامے ہین - چنانچہ جب کبھی مسلمانون کی ملی زندگی مین کوئی مشکل مقام

آیا تو ان ہی بزرگون نے بصیرت اورحکمت کے ساتھہ نامساعد حالات کا مقابلہ کیا وہ اس طرح کہ ان کا ہاتھہ ملت کی نبض پرہوتا اور ان کا دماغ تجدید و احیاء کی تدبیرین سوچتا ۔ چنانچہ اسلامی سوسائیٹی کا صحیح مزاج قائم رکھنے مین انہون نے بڑی بڑی پر خلوص کوششین کین اور وہ دراصل اس حکم خداوندی کی عملی تفسیر نظر آتی ہین [۵]

ولتکن منکم امة یدعون الی الخیر ویامرون بالمعروف و ینہون عن المنکر ۔
(پ ۴ ۔ ع ۱ )

اورتم مین ایک ایسی امت ( یاگروہ ) ہونی چاہئیے جو خیر کی طرف بلائے اور ممنوعات سے روکے ۔

اسلامی تاریخ کے تفصیلی مطالعہ سے ہم کو پتہ چلتا ہے کہ ان بزرگون نے کس طرح امر بالمعروف اورنہی عن المنکر کی خدمات انجام دی ۔ جب مسلمانون کی فوجی اور سیاسی ترقی عروج پر تہی اور یہ کہنا غلط نہ ہوگا کہ مسلمانون کی عسکری کامیابیون نے نظرون کو خیرہ کردیا تہا تو یہہ بزرگ حضرات اولیاء اور صوفیا مادیت کے تباہ کن سیلاب کو روکنے کے لئے حتی المقدور کوشش کرتے رہے ۔ اور جب سیاسی نظام مین گڑ بڑ پیدا ہوئی تو یہہ حضرات صوفیاء ذہنی انتشار کے خلاف صف آراء ہوگئے ۔

جب انہون نے دیکہا کہ قوم کا اخلاقی مزاج بگڑتا ہے تو اپنی ساری توجہات

ذھنی اورعلی صلاحیتون کو اس طرف صرف کرنا شروع کردیا اور قوم مین اخلاق کی بلند قدرین پیدا کین چنانچہ میر خورد نےکہا ہے اور سچ کہا ہےکہ

وکانوا لدین اللہ حصناً مویداً — وہ خدا کےدین کےلئیے مضبوط قلعـــہ تہــےـ (٦)

پروفیسر ھتی (Prof.Hitti) نےبھی اپنی کتاب تاریخ عرب (History of the Arabs) مین لکھا ہےکہ سیاسی اسلام کے تاریک ترین موقعون ھی پر مذھب اسلام نےشاندار کامیابیان حاصل کین ـ (٧)

ھولینـــڈ کےایک عالم فرڈ لاکہ کیگارد (FredLokkegaard) نے بھی دیئے الفاظ مین اس امر پر اظہار تعجب کیا ہےکہ اسلام کا سیاسی زوال تو اکثر رھا لیکن یہہ ایک مانی ھوئی حقیقت ہےکہ روحانی اسلام مین ترقی کا سلسلـــہ ھمیشہ جاری رھا ـ (٨)

( انفرادی آزادی اور تصوف )

صوفیہ انفرادی آزادی کےبھی علمبردار تہےـ وہ صرف تین ھستیون کااحترام کرتےتہےـ خدا ـ رسول اور شیخـ بعض تو اس حدتک انفرادیت پسند تہےکہ ان کا کوئی مرشد ھوتا نہ مرید اور یہہ لوگ اویسی کہلاتےـ (٩)

٦ـ تصوف اور موجودہ سمـــاج

اگر تصوف ایک روحانی نظام ہے روحانی تربیت ہے جو انسان کو اس کےخالق سےقریب کرتا ہےتو یہان یہہ سوال پیدا ھوتا ہےکہ تصوف کی اھمیت دنیا مین

کیا ہے۔ صوفیانہ مشاہدات سے کیا فائدہ دنیاوالوں کو پہنچتا ہے۔ صوفی ان بھوکے اور بےروزگار انسانوں کےلئے کیاکرسکتے ہیں جو بےروزگاری اور فاقہ کشی سے تنگ آکر دنیا سےبیزار ہیں یاتصوف ان سب کےلئے کس طرح مفید ثابت ہوسکتا ہے اس کےعلاوہ علم انسانوں کےلئے کیا یہہ مفید بھی ہے موجودہ سماج کے پریشان کن انسان جو مصیبتوں ناامیدیوں اور مختلف قسم کی دنیاوی تکلیفوں میں گرفتار ہیں وہ اس سے کیا حاصل کرسکتےہیں ۔ ایک سپاہی جس کے سامنے موت کھڑی ہےاس کےلئے تصوف کیا کرتاہے اس کے جواب میں صوفی یہی کہے گا کہ بےشک ان تمام سوالات کےجواب وہ تشفی بخش طریقے سےدے سکتاہے۔ تصوف ایک حرکی نظام ہے۔ جو ان تمام سوالات کےجواب ایک عملی شکل میں دیتاہے اور صوفیانہ تجربات ومشاہدات جنہوں نےصوفیا٭ کی زندگی میں نیا جذبہ پیدا کیا وہ سب شخصی حقیقی اور صحت مند مشاہدات تھے جن کی وجہہ سےان کی زندگی میں ایک نئی لگن ایک نیا جذبہ کارکردگی پیدا ہوا ۔ کسی مصیبت یا آفت کے برداشت کرنےمیں انہیں پریشانی نہیں ہوئی اور وہ اس قابل ہوگئے کہ زندگی کی ان دشوار گذار گھاٹیوں میں فاقہ کشی میں بےروزگاری میں جنگ کے میدان میں غرض ہر جگہہ ایک ایسی طاقت اور قوت کےساتھہ آگے بڑھ سکیں جو ناقابل مدافعت تھی ۔ اور دنیا کا ہرشخص جانتا ہےکہ ہرعملی کام کےلئے ایک جذبہ کی ضرورت ہوتی ہے۔ ایک روحانی قوت وہمت کی ضرورت ہوتی ہے۔

اگر انسان اس جذبے ہمت یا روحانی قوت کو کھودے تو وہ کسی کام کو انجام نہیں دے سکتا ۔ اگر یہہ طاقت کھودی جائے یہہ جذبہ غائب ہوجائے تو دنیا کا کوئی ملک اور اس کے سپاہی کوئی جنگ جیت نہ سکے خواہ وہ جنگ امن کے لئیے ہو خواہ جمہوریت کے لئیے ہو یا غربت اور افلاس کے دفع کرنے کے لئیے ۔ اگر کوئی انسان معمولی سی نوکری بھی حاصل کرنا چاہتا ہو اور ہمت وجذبہ مردانہ سے اس کے حصول کی کوشش نہ کرے تو وہ ہرگز کامیاب نہیں ہوسکتا۔ چنانچہ یہہ ایک حقیقت ہے کہ بنگال کے قحط میں بہت سے انسان محض اس لئیے جان سے گئیے کہ ان میں اس جذبے کی کمی تھی جو ان کی حفاظت کے لئیے ضروری تھا۔ صوفیانہ مشاہدات وتجربات اسی روحانی جذبہ کو ہمت ومردانگی عطا کرتے ہیں طاقت بخشتے ہیں ایک نئی حرکت دیتے ہیں ۔ تصوف روح کو ایک ایسی قوت عطا کرتا ہے جو عملی زندگی میں نہایت ضروری ہے۔ مسائل کے حل میں اگر سائنس دان مصلحین فلسفی مختلف راستے اور طریقے بتلاتے ہیں تو صوفیا ہمارے سینوں میں وہ روحانی طاقت ہمت اور جذبہ پیدا کرتے ہیں جو ہمیں ان دشوار راستوں پر مستقل مزاجی کے ساتھہ ہمت ہارے بغیر گزرنے کی طاقت عطا کرتا ہے۔ اگر موجودہ سیاسی حالات ۔ قوموں کی باہمی کشمکش مختلف قسم کے ملکی غیر ملکی معاہدے اتحاد ہم کو یہہ بتاتے ہیں کہ موجودہ دور میں سائنس ترقی کی بناء پر دنیا اس قدر سکڑ گئی ہے کہ کوئی قوم بغیر اتحاد اور باہمی میل جول

کے زندہ نہیں رہ سکتی اورایک ملک دوسرے ملک سے اسقدر قریب ہوگیا ہے کہ گو جغرافیائی اعتبار سے کتنا دور ہی کیوں نہ ہو اس کی معاشی پستی کا اثر دوسرے ملک پر پڑنا لازمی ہےتو تصوف ہم کو یہہ سکھاتا ہے محسوس کراتا ہے کہ کس طرح ہم اپنےبھائی اپنےساتھی انسان کو تکلیف سے بچاسکتے ہیں - اس کے درد کو محسوس کرسکتے ہیں اوروہ اس جذبہ کو ابھارتا ہےجو انسان کی تکلیف دور کرنےکےلئے ہر قسم کی قربانی سے دریغ نہیں کرتا اورکوشش کرتا ہےکہ ہر قیمت پر وہ تمام خوشیاں وہ سکینت وقوت اس کو بخش دے جو اس کو حاصل نہیں - صوفیانہ مشاہدات وتجربات کےبعد انسان محسوس کرتا ہےکہ اس کے اندر ایک ایسی عجیب وغریب طاقت ہے روحانیت ہےجو دوسرے کے دل کو دیکھتی ہے۔ اس کی تکلیف کو محسوس کرتی ہے۔ اس کےلئے ہرقسم کی قربانی پر اکساتی ہے۔ اس الہٰی طاقت کو وہ ہرجگہہ استعمال کرتا ہے ہرایک کی مدد کےلئے لپکتا ہے ہرکام کےلئے بڑھتا ہے اورایسی قوت سے بڑھتا ہےکہ اس کو ختم کئے بغیر رکتا نہیں - یہہ روحانیت یہہ جذبہ یہہ طاقت یہہ قوت الہٰیہ اس کےاندر ایک ایسی شخصیت کو جنم دیتی ہےجو اس کو دنیاوی کاروبار میں تجارت میں دفتر میں غرض زندگی کے ہرمقام میں ایک توازن عطا کرتی ہے۔ وہ بےجا مشتعل نہیں ہوتا وہ بےجا غصہ میں نہیں آتا وہ ظلم نہیں کرتا وہ کسی کا حق نہیں مارتا وہ کسی زیادتی کو برداشت نہیں کرتا۔ اپنےآپ کو دوسرے کے ظلم پر

دیکھ کر سوچنے اور عمل کرنے کا عادی ہوجاتا ہے۔ وہ جو خود کے لئے چاہتا ہے وہی دوسرے کے لئے بھی چاہتا ہے۔ بلکہ اپنے حق کو دوسرے کے لئے چھوڑنے پر بھی راضی ہوجاتا ہے۔ ایسی صورت میں ایک ایسا معاشرہ جنم لیتا ہے جس میں انصاف ہمدردی اتحاد بے غرضی بدرجہ اتم ہوتی ہے اور انسانیت اور اخلاق کے ایسے معمار ہوتے ہیں جو افضل ہوتے ہیں ۔ اور انسان کو اس بلندی کی طرف لے جاتے ہیں جس کے متعلق نطشے نے خواب دیکھا تھا اور چیخ اٹھا تھا کہ " ایک " مافوق الانسان " جنم لینے والا ہے"۔ اگر تصوف اور صوفیانہ مشاہدات ہمیں اس بلندی اور ایسے اونچے معاشرے کی طرف لے جاتے ہیں تو کیا وجہ ہے کہ ہم ان کو حاصل نہ کریں ۔ اور کیوں نہ ہر شخص اپنے آپ کو ایسی روحانی تربیت دے جو اس کو کہیں سے کہیں اس بلند مقام تک پہنچا دے ۔ ایسا جذبہ اس میں پیدا کردے جو اس کو دنیا میں بھی اور آخرت میں بھی کامیاب اور کامران بنادے تو پھر کیوں نہیں اسکولوں کالجوں اور یونیورسٹیوں میں تصوف کی اہمیت کے پیش نظر اس کو لازمی مضمون لیکچر بنایا جاتا کیوں تصوف کی نظری اور عملی تعلیم نہیں دیجاتی کیوں صوفیوں کو بلند مقام نہیں دیا جاتا کیوں ایسے کامل ومکمل انسانوں کو اقتدار نہیں سونپا جاتا جو بے لوث خدمت کریں جو ہر شہری کی جگہ اپنے آپ کو رکھ کر معاملات کا فیصلہ کریں جو اس دنیا سے برائی مٹائیں ۔ ملک سے رشوت بلیک مارکٹنگ چوربازاری غرض ہر قسم کی برائی کو

مخصوص کردیں تاکہ ہر شخص چین کا سانس لے سکے ۔ چنانچہ ہندوستان کے نائب صدر جمہوریہ ڈاکٹر رادھاکرشنن نے بھی حال ہی میں کہا تھا کہ انسان اور انسانیت کی تکمیل اس میں نہیں کہ وہ علم اور ذہانت حاصل کرلے بلکہ اس کی تکمیل اس میں ہے کہ وہ روحانی حیثیت سے منور ہوجائے ۔ انہوں نے کلکتہ میں ایک اسکول کی بنیاد رکھتے ہوئے کہا کہ " ہمیں دنیوی تعلیم اور تربیت کے ساتھ ایک ایسی روحانی تعلیم اور تربیت کی ضرورت ہے جو ہمارے سامنے ایسی راہیں کھول دے ایسے عجیب وغریب حقائق رکھے ایسا جذبہ پیدا کرے جو ایک طرف اس دنیا میں ہم کو اونچی اخلاقی قدروں پر عمل کرنے کی طاقت دے اور دوسری طرف بتلائے کہ ان کا تعلق صرف اسی دنیا سے نہیں جو وقت اور فاصلہ کی جکڑ بندیوں میں گھری ہوئی ہے بلکہ اس کے بعد بھی اس کے آگے بھی ایک دنیا ہے جہاں ہمیں اپنے ہر فعل کی جوابدہی کرنی ہوگی ۔ اور جس کا خوف ہمیں اس دنیا میں صحیح اقدام کرنے پر مجبور کرے"۔ یہ ایک حقیقت ہے کہ جبتک اس دنیا میں انسان میں بے لوث جذبہ خدمت بے غرض محبت انسانیت اور روحانیت پیدا نہ ہو اس میں سچائی اور تحمل ایذا نہ ہو وہ اس دنیا میں امن کی برقراری پر یقین نہیں رکھ سکتا اور یہ نہیں کہا جاسکتا ہے کہ تیسری جنگ نہ ہوگی ۔ حالانکہ آج دنیا کا ہر سمجھدار انسان جانتا ہے کہ تیسری جنگ عالمگیر کے معنی نوع انسانی کی موت کے ہیں ۔

بعض سمجھ دار سائنس دان حال میں تعلم بڑے ممالک کے صدور سے اپیل کرچکے ھیں کہ امن کی بحالی کی کوشش کی جائے ورنہ سائنس نے انسان کو آج ایسے مہلک ھتھیار بخش دئیے ھیں کہ وہ دنیا سے اپنی نوع ھی کا قلع قمع کردے گا مگر دنیاوی کشمکش جاری ہے اور جاری رھے گی اور اس وقت تک جاری رھے گی جب تک کہ اس دنیا کے انسانوں میں روحانیت نہ پیدا ھو سچائی اور انصاف نہ پیدا ھو ۔ خدا کا خوف اور اپنی عاقبت کا اندیشہ نہ پیدا ھو دوسرے الفاظ میں تصوف کی تعلیم اور اس پر عمل عام نہ ھو ۔ اگر صوفیانہ نظری اور عملی علوم سے فیضیاب ھوکر انسان اس دنیا کے اسٹیج پر ملک کی باگ ڈور سنبھالیں تو حرص وھوس کے جذبات مٹ جائینگے اقتدار کا لالچ ختم ھوجائے گا زمینوں کی ھوس ملک کے حدود وسیع کرنے کا جذبہ مٹ جائے گا ۔ اپنا نظام حیات یا فلسفہ حیات دوسرے پر تھوپنے کی کوشش ختم ھوجائے گی ۔ اشتراکیت ( کمیونزم ) اپنے آپ کو سرمایہ داری نظام ( کیپٹل ازم ) پر تھوپنے کی کوشش نہیں کرے گا ۔ ایسے انسان روپیے کا غلط استعمال نہیں کرینگے ۔ فضول خرچی مٹ جائے گی ملکی روپیہ تعیشات میں ضائع نہ ھوگا معاشی خوشحالی بڑھے گی ۔ اگر ترقیاتی منصوبوں پر آج پچاس فیصد خرچ ھورہا ھے کل صد فی صد خرچ ھوگا ۔ نفرت اور حقارت مٹ جائیگی تعصب ختم ھوجائے گا ۔ بلکہ ایسے صوفی نوجوانوں کو پیدا کرے گا جو ھرقسم کی برائی سے پاک ھونگے ۔ وہ دنیا کے ھرکاروبار میں ایسی ھمت اور طاقت

سچائی اور ایسے جذبہ سے انہوں گے جس کو کوئی طاقت روک نہ سکے گی ۔ وہ ایسے نوجوان ہونگے جو ہروقت حقائق کی تلاش میں ہونگے ۔ دنیا کی کوئی چیز ان کو غلط راستے پر نہ ڈالے گی ۔ نہ وہ حسن کے پھندے میں گرفتار ہونگے ۔ نہ شہوانی نسفی عشق کے پھندے میں ۔ وہ اس مسرت وخوشحالی سکینت وطمانیت کو لانے کی کوشش کرینگے جو سماج کو ملک کو ایسی بلندی پر پہنچائیگی جس کے لئے برسوں سے یہہ زمین اور کائنات کوشاں ہے ۔ ارتقاء کی وہ آخری حد ہوگی ۔ ایسا مقام ہوگا جس کو مصلحین نے شاعروں نے فلسفیوں نے مفکروں نے انسان کا نصب العین قرار دیا تھا ۔

ایسی ساری تعلیم اور تدریس بیکار ہے جس کے ذریعہ انسان میں انسانیت نہ پیدا ہو ۔ خواہ آج کیسی ہی آرٹس کی سائنس کی اور انجینیرنگ کی اور کسی قسم کی فنی تعلیم انسان کو دیجائے وہ بالکلیہ ناکافی ہے ۔ انسانیت کی تکمیل کے لئے اس کے چھپے ہوئے جوہر کو اجاگر کرنے کے لئے اس خاص روحانی تعلیم کی ضرورت ہے جو تصوف پیش کرتا ہے ۔ اور جب تک یہہ نہ ہو ہماری ہر تعلیم ادھوری ہے ۔ ناقص وناتمام ہے ۔

ع ۔ مردم اندر حسرت فہم درست

ضرورت ہے اس بات کی کہ دنیا کا ہر شخص جان لے کہ وہ امر دنیا میں ایمان و عمل صالح کے لئے پیدا کیا گیا ہے اور جب وہ اخلاص کے ساتھہ عمل صالح کرتا ہے تو کائنات کے مقصد کو پورا کررہا ہے ۔ اس کو جاننا چاہئے کہ اس کا مقصد

اس دنیا میں کیا ہے۔ یہہ دنیا جس میں وہ رہتا ہے کیا کسی خاص مقصد کے لئیے پیدا کی گئی ہے۔ کیا اس کو کسی نے پیدا کیا ہے یا یونہی خود بخود وجود میں آگئی ہے۔ اس دنیا کے اعمال پر جزا اور سزا ہے یا نہیں ۔

ان سوالوں کے جواب صحیح طور پر یہی روحانی تعلیم دیتی ہے۔ اور ان جوابات کی روشنی میں جب وہ اپنے آپ نظر ڈالتا ہے تو وہ اس کائنات کے خالق کی مرضی کے خلاف ہرگز قدم نہیں اٹھاسکتا۔

اگر آج مادی حیثیت سے بڑے کارنامے انجام دینے والوں کو دنیا اپنا رہبر مانتی ہے تو کیوں روحانی بلندیوں پر لیجانے والوں کی اتباع نہیں کی جاتی ۔ اگر آج دنیا کی بلند ترین چوٹی سر کرنے والے کو اس کا ماہر سمجھہ کر اس کی قدر کی جاتی ہے اگر آج تیز رفتار موٹر بنانے والے انسان کو بے نظیر موٹر بنانے کے عوض میں اپنا استاد مان کر اس کی اتباع کی جاتی ہے اور تیز رفتاری میں اس کاریگر کے کارخانے کی موٹر کا مطالبہ کیا جاتا ہے تو پھر روحانی حیثیت سے بلند ترین مقام رکھنے والے صوفیوں کی تلاش کیوں نہیں کی جاتی کیوں نہیں ان کے روحانی فلسفہ کو اپنا یا جاتا کیوں نہیں ان کے نظام کو آزمایا جاتا جبکہ وہ تمام دنیوی مسائل کا ایک عمدہ حل پیش کرتے ہیں ۔

صوفی وہ ہے جو ذکر فکر اور رابطہ کی مشق کی وجہہ سے مخلص اور نیک ہوجاتا ہے۔ اس پر خدا کی قوت حاصل ہونے کی وجہہ سے طبیعت

منکشف ہوجاتی ہیں۔ ہر چیز کو وہ اس کی اصلی شکل میں اس کے صحیح خد وخال میں دیکھتا ہے اور اس کا استعمال فطرت کے مطابق کرتا ہے۔ اس طرح دنیا اور انسانیت کے لئے اس کی ذات اسوہ حسنہ بن جاتی ہے۔ وہ خدا کے نور سے دیکھتا ہے جو آج سائنس ترقی کی دنیا میں بڑے سے بڑا سائنس دان بڑی سے بڑی دوربین سے بھی نہیں دیکھ سکتا ۔ اورجب دیکھ ہی نہیں سکتا تو کر کیا سکتا ہے اس کے برخلاف صوفی نہ صرف علم بلکہ خاص نظروں سے چھپی ہوئی چیزوں کو بھی دیکھتا ہے اور انسانوں کو ان کے کام آنے والی چیزوں سے باخبر کرتا ہے۔ یہ صوفی وہی ہوتا ہے جو دن رات چلتے پھرتے گھومتے باغ میں شہر میں بازار میں دنیاوی کاموں میں ہر جگہ اس خالق حقیقی سے اپنا ربط قائم رکھتا ہے مواقب رہتا ہے۔ اس سے ڈرتا ہے اس کے احکام کے مطابق تمام دنیاوی کام انجام دیتا ہے اور ایسے ہی شخص کے متعلق کہا گیا ہے کہ جس کو وہ دیکھ لیتا ہے وہ برائی کے راستے سے ہٹ کر اچھائی کے راستہ پر آجاتا ہے۔

ع — نگاہ مرد مومن سے بدل جاتی ہیں تقدیریں ۔

بہرحال اس طرح کا انسان ہی سماج کا رخ بدل سکتا ہے۔ سماج اور قوم کو ایسے دھارے پر ڈالتا ہے جو عین انسانیت ہے اور اس دنیا کا مقصد ہے۔

انسان نے سمندر اور زمین کو مسخر کرنے کے بعد ہوا کی تسخیر کی اور اب وہ خلاء کی تسخیر کی فکر میں ہے۔

اب وقت ہے کہ وہ اپنی بقاء کے لئے انسانیت کی بقا کے لئے روحانیت کے ملکوت کی تسخیر کرے جس کی مسافت کا کوئی اندازہ نہیں جو وقت اور فاصلے سے بالاتر ہے۔ لازوال ہے انتہائی حقیقت ہے ۔ جس کا قدم اس طرف اٹھ سکتا ہے وہ اس دنیا اور آنے والی دنیا میں سکون اطمینان خوشی اور راحت حاصل کرسکتا ہے ۔

بہر حال یہہ کہنا غلط نہ ہوگا کہ اس سکڑتی دنیا میں روحانی نظام کی اور روحانی اتحاد کی شدید ضرورت ہے جو مختلف ثقافتوں کو ایک جگہہ لاسکے تاکہ اس دنیا میں امن برقرار رہ سکے اور صراط مستقیم کی طرف اس کے قدم اٹھہ سکیں ۔

درد کی اس تنبیہہ پر ہم اس مقالہ کو ختم کرتے ہیں ۔

( رباعی )

غافل مشو دیدہ دل کور مکن

کاشانہ انتباہ بے نور مکن

عیب و ہنر خویش ہمہ وقت ببین

آئینہ زپیش روئے خود دور مکن

" وآخر دعوانا ان الحمد للہ رب العالمین "

---

## (۱۰) حوالے

### (۲) تصوف کیا ہے۔

۱) صوف ازم از آر۔ بھری صفحہ ۷

۲) " " " " ۱۲

۳) مسٹزم سیکریڈ اینڈ پروفین (تمہید)
از آر۔ سی زینر (آکسفورڈ) سنہ ۱۹۵۷ء

۴) انسائیکلو پیڈیا آف ریلجن اینڈ اتھیکس جلد (۹) صفحہ ۱۱۴

۵) تجدید تصوف وسلوک از عبدالباری صاحب ندوی " ۱۵

۶) " " " " ۷ و ۸

۷) " " " " ۶

۸) انسائیکلو پیڈیا آف ریلجن اینڈ اتھکس
از جیر۔ ہیسٹنگس جلد ۱۲ " ۱۰ و ۱۱

۹) کتاب اللمع مرتبہ نکلسن " ۲۰

۱۰) ڈاکٹرائن آف دی صوفیز از آر۔ بھری ۱۹۳۵ء " ۵
اور
صوف ازم از ڈاکٹر میر ولی الدین۔ ان " ہسٹری
آف فلاسفی ایسٹرن اینڈ ویسٹرن " بڑی ڈاکٹر
رادھا کرشن۔ " ۱۷۰

١١) قرآن اور تصوف از ڈاکٹر میر ولی الدین صاحب — صفحہ ١٣

١٢) اسلامک صوفی ازم از سردار اقبال علی شاہ — " ١٩

١٣) منقول از تذکرہ السلوک از نجم الغنی صاحب — " ٢

١۴) قرآن اور تصوف — " ١٢

١۵) رسالہ قشیریہ از ابی القاسم عبدالکریم بن ہوازن القشیری — " ١٢٧

١٦) " " " " " — " ١٢٧

١٧) " " " " " — " ١٢٧

١٨) کشف المحجوب منقول از قرآن اور تصوف — " ١٣

١٩) تذکرۃ السلوک — " ٢

٢٠) تائید الحقیقت العلیا از جلال الدین سیوطی
منقول از قرآن اور تصوف — " ١٠

٢١) تاریخ مشائخ چشت از خلیق احمد نظامی — " ۵٧

٢٢) کشف المحجوب از علی الہجویری ترجمہ محمد حسین — " ۴۵

٢٣) " " " " " — " ۴٨

٢۴) رسالہ قشیریہ — " ١٢٧

٢۵) " " " — " ١٣٨

٢٦) کشف المحجوب — " ۴٩

٢٧) رسالہ قشیریہ — " ٧

۲۸) نفحات الانس از جامی مرتبہ ڈبلیو۔این لیس     صفحہ     ۳۴

۲۹) رسالہ     ( مصر )     "     ۹

۳۰) کتاب البیان     ( مصر )

۳۱) دی ارلی ڈیولپمنٹ آف محمڈنزم
از ڈی۔ایس۔مارگو لیتھ     "     ۱۴۶

۳۲) اولیاء اللہ واولیاء الشیطان ( طبع دوم لاہور)     "     ۵۴و ۵۵

۳۳) تاریخ مشائخ چشت از خلیق احمد صاحب نظامی     "     ۶۲

۳۴) فیوض یزدانی     ترجمہ فتح الربانی( مواعظ حضرت غوث اعظم )
از عاشق الہی صاحب مجلس     "     ۲۸

۳۵) مقالات الاحسان فی مقامات العرفان۔ ترجمہ فتوح الغیب
از حضرت غوث اعظم     "     ۲۹۲

۳۶) سوانح عمری حضرت غوث اعظم
از منشی ظہیر احمد صاحب قریشی۔

۳۷) یادگار دستگیر ترجمہ غنیۃ الطالبین
از حضرت غوث اعظم     "     ۵۵۴و ۵۵۸

۳۸) شیخ اینڈ ہز صوفی ازم     از عبد العلی     "     ۲۶

۳۹)     "     "     "     "     ۵۸

۴۰) یادگار دستگیر     "     ۵۵۸و ۵۵۹

۴۱)     "     "     "     ۵۶۱

۴۲) فتـــوح الغیب　　　　مقالہ　　　　۶

---

## ( ۳ ) تصوف اور بیـــرونی اثرات


۱) لٹریری ہسٹری آف پرشیا از ای - جی - براؤن جلد ایک　صفحہ ۴۱۹

۲)　"　　"　　"　　"　　"

۳) تاریخ تصوف　از ڈاکٹر محمد مصطفےٰ حلمی
ترجمہ رئیس احمد جعفری کتب منزل لاہور
جولائی سنہ ۱۹۵۰ع　"　۸۱

۴)　"　　"　　"　　"　　"　۶۱

۵) لٹریری ہسٹری آف پرشیـــا　جلد ایک　"　۴۱۹

۶) کتاب الاحســـانی　جلد ۱۶ منقول از ابوریحان البیرونی
اینڈ ہزانڈین اسٹڈیز از ڈاکٹرایم - ایل
رائـــــے چودھری -　"　۱۴

۷) تحقیق الہنـــد　منقول از تاریخ تصوف　"　۶۵

۸) تاریخ تصوف　"　۶۷ و ۶۸

۹)　"　"　"　۶۸

۱۰) لٹریری ہسٹری آف پرشیا　جلد ایک　"　۴۱۹

۱۱) تاریـــخ تصوف　"　۸۹

۱۲) تاریخ تصوف صفحہ ۸۹

۱۳) " " " ۹۰

۱۴) مسٹکس آف اسلام از آر۔ اے نکلسن سنہ ۱۹۱۴ " ۱۰

۱۵) " " " " " ۱۰ و ۱۱

۱۶) تاریخ تصوف " ۹۴

۱۷) دی بکتاشی آرڈر آف درویشز از جان کنگسلے برج " ۲۱۵

۱۸) تاریخ تصوف " ۹۸

۱۹) مسٹکس آف اسلام " ۱۰

۲۰) ڈکشنری آف اسلام از ٹی۔ پی ہاگس " ۲۴

۲۱) تاریخ تصوف " ۱۱۴

۲۲) " " " ۱۱۶

۲۳) مسٹکس آف اسلام " ۱۲

۲۴) تاریخ تصوف " ۱۱۸

۲۵) دی بکتاشی آرڈر آف درویشس " ۲۱۴

۲۶) تاریخ تصوف " ۱۱۹ و ۱۲۰

۲۷) دی بکتاشی آرڈر آف درویشس " ۲۱۴

۲۸) تاریخ تصوف " ۳۰۳

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۹) | مسٹکس آف اسلام | صفحہ | ۱۳ |
| ۳۰) | اوریجن اینڈ ڈویلپ منٹ آف صوفزم ایشاٹک جنرل از نکلسن مطبوعہ سنہ ۱۹۰۶ء | " | ۳۲۰ و ۳۳۰ |
| ۳۱) | مقاصد الفلاسفہ از امام غزالی منقول از تصوف عمر رضا ڈوگرول استنبول ۱۹۴۸ء | " | ۴۴ |
| ۳۲) | " نکت " از ابن سینا منقول از تصوف عمر رضا | " | ۴۰۲ و ۴۸۱ |
| ۳۳) | ابن سینا " اشارات " منقول از تصوف عمر رضا | " | ۱۱۸ |
| ۳۴) | " تصوف " انسائکلو پیڈیا آف اسلام | | |
| ۳۵) | ریلیجنس سسٹمس آف دی ورلڈ از ای۔ جی۔ براون | " | ۳۱۵ و ۳۱٦ |
| ۳٦) | لٹریری ہسٹری آف پرشیا | " | ۴۲۱ |
| ۳۷) | تاریخ مشائخ چشت از خلیق احمد صاحب | " | ۲۴ |
| ۳۸) | تاریخ تصوف | " | ۲۲ |
| ۳۹) | " " | " | ۳۱ و ۳۲ |
| ۴۰) | " " | " | ۳۲ |
| ۴۱) | فلسفہ عجم از ڈاکٹر اقبال | " | ۱۴۷ |
| ۴۲) | تاریخ مشائخ چشت | " | ۲٦ |
| ۴۳) | تاریخ تصوف | " | ۵۲ |
| ۴۴) | تاریخ لٹریری ہسٹری آف پرشیا | " | ۴۱۸ |

۴۵) کشف المحجوب از هجویری صفحہ ۲٦۷

۴٦) صوف ازم از آربری " ۲۷

۴۷) احیاء علوم الدین منقول از تاریخ تصوف " ۱۰۲ او ۱۰۳

۴۸) تاریخ تصوف " ۱۰۲ او ۱۰۳

۴۹) " " " ۴۲ و ۴۵

۵۰) ڈکشنری آف اسلام " ۲۴

---

## ( ۴ ) سیدنا غوث اعظم کا مقام صوفیاء میں

۱) المنتظم (ابن جوزی) البدایہ والنہایہ (ابن کثیر)
ذیل طبقات الحنابلہ (ابن رجب) منقول از تاریخ
دعوت وعزیمت حصہ اول از مولانا سید ابوالحسن علی ندوی " ۱۸۲
و
تحفہ قادریہ - از سید خیرالدین ابوالمعالی قادری " ۱۸

۲) تحفہ قادریہ " ۲۱

۳) دی شیخ اینڈ ہز صوف ازم از عبدالملی " ۳

۴) تاریخ دعوت وعزیمت " ۱۸۲

۵) تحفہ قادریہ " ۸۲-۸۳و ۸۴

٦) دی جنرل آف دی رائل ایشیاٹک سوسائٹی سنہ ۱۹۰۷ع " ۲۹۸

۷) انسائیکلو پیڈیا آف ریلیجن اینڈ ایتھکس جلد اول

۸) بہجۃ الاسرار از شیخ علی شطنوفی مصری و سیرت غوث اعظم - صفحہ ۳۲

۹) اخبار الاخیار منقول از سیرت غوث اعظم " ۷۱

۱۰) زبدۃ الآثار - از شیخ عبدالحق محدث دہلوی " ۲۳

۱۱) قلائد الجواہر از محمد بن یحییٰ مصری منقول از تاریخ دعوت وعزیمت " ۱۸۶

و سیرت غوث اعظم " ۷۲

۱۲) بہجۃ الاسرار اور زبدۃ الآثار منقول از سیرت غوث اعظم " ۷۲

۱۳) ذیل طبقات حنابلہ ابن رجب منقول از تاریخ دعوت وعزیمت " ۱۸۵

۱۴) تاریخ دعوت وعزیمت " ۱۸۵ او ۱۸۶

۱۵) بہجۃ الاسرار اور قلائد الجواہر " ۳۴۳

۱۶) سیرت غوث اعظم از حضرت شاہ مراد مارہروی " ۲۰۵ و ۲۰۶

۱۷) انسائیکلوپیڈیا آف اسلام از نکلسن ۸۱

۱۸) احسن الاذکار فی مناقب غوث الابرار از ابوالخیر اشہر محمد علی " ۲۳

۱۹) سیرت غوث الاعظم از مولانا زاہد القادری " ۳۶ و ۳۷

۲۰) تاریخ دعوت و عزیمت " ۱۸۵

۲۱) اسپرٹ آف اسلام از امیر علی " ۴۷۲

۲۲) تحفہ قادریہ " ۱۹

۲۳) تحفہ قادریہ صفحہ ۵۳

۲۴) بہجۃ الاسرار " ۵۵

۲۵) اخبار الاخیار فی اخبار الاخیار از محمد اشرف علی لکھنوی " ۱۱۷

۲۶) بہجۃ الاسرار کتاب تکملہ احسن الاذکار فی مناقب غوث الابرار باب اول اور مخازن قادریہ - از شمس الدین قادری مخزن اول

۲۷) احسن الاذکار فی مناقب غوث الابرار - باب اول بہجۃ الاسرار -

۲۸) تحفہ قادریہ صفحہ ۵۹

۲۹) اخبار الاخیار فی اخبار الاخیار " ۱۱٦ اور ۱۱۷

۳۰) مناقب غوثیہ از شیخ محمد الدین غزنوی " ۲۳۰

۳۱) سیرت غوث الاعظم از مولانا زاہد القادری " ۴۰

۳۲) زبدۃ الآثار از شاہ عبدالحق محدث دہلوی " ۹ و ۱۰

۳۳) سیرت غوث اعظم از شاہ مراد مارہروی " ۲٦۹

۳۴) زبدۃ الآثار " ٦ و ۷

۳۵) مخازن قادریہ مصنفہ شمس الدین بن ولی اللہ مخزن اول غیر مطبوعہ مخطوطہ سنہ ۱۱۸۷ھ جو ڈاکٹر میر ولی الدین صاحب کے کتب خانہ میں موجود ہے۔

۳٦) سیرت غوث اعظم " ۲۸۳

۳۷) مخازن قادریہ　　مخزن اول　　مقدمہ

۳۸) مخازن قادریہ　　مخزن ششم

---

## ( ۵ ) قادری نظـــام تصوف

### ا- توحیـــد وجودی

۱) نظریہ وحدت الوجود کی کامل تشریح کرلیے دیکھو قرآن اورتصوف
از ڈاکٹر میر ولی الدین صاحب مطبوعہ ندوۃ المصنفین
طبع سوم سنہ ۱۹۵۶ ع -

۲) مخازن قادریہ　　مخزن گیارہ

۳) ملفوظ قادریہ　　منقول از مخازن قادریہ　　مخزن گیارہ

۴) احسن الاذکار فی مناقب غوث الابرار
از نواب محمد علیخان نواب و رئیس رام پور ۱۹۰۴ع صفحہ ۴۵

۵)　"　"　"　"　"　۴۶ نسخہ

۶) فتوح الغیب مقالہ ( ۳ ) ترجمہ محمد عالم صاحب کاکوری
رموز الغیب　"　۱۱- ۱۲ و ۱۳

منقول از تاریخ دعوت وعزیمت　"　۱۸۸ و ۱۸۹

۷) مخازن قادریہ　　مخزن دس وگیارہ

۸) قصیدہ عینیہ　　منقول از مخازن قادریہ　　مخزن دس

۹)　"　"　"　"

١٠) ملفوظات قادریہ منقول از مخازن قادریہ مخزن گیارہ

١١) مخازن قادریہ مخزن گیارہ

---

## ٢- رویت باری تعالیٰ

١) مخازن قادریہ مخزن دس

٢) حدیث منقول از مخازن قادریہ مخزن دس

٣) ملفوظات قادریہ منقول از مخازن قادریہ مخزن دس

٤) قصیدہ تائیہ

٥) مخازن قادریہ مخزن ششم

٦) " " مخزن دس

٧) ملفوظ قادریہ منقول از مخازن قادریہ مخزن دس

٨) " "

٩) " "

١٠) " "

١١) " "

١٢) " "

١٣) قصیدہ تائیہ

۱۲) قصیدہ عینیہ ( قصائد غوثیہ )

---

## ( ٦ ) سلوک قادریہ

### ا- ذکر

۱۲) شفاء العلیل ترجمہ قول الجمیل مطبوعہ مطبع
نظامی کانپور سنہ ۱۲۹۱ صفحہ ۳۸

۱۳) مخازن قادریہ مخزن پنجم

۱۴) " "

۱۵) نظام السلوک فقراء از مولانا عبدالقدیر صدیقی قادری " ۴۸و ۴۹

۱۶) مخازن قادریہ مخزن پنجم

---

۲- فکر یا مراقبہ

۱) رسالہ مراقبہ از خواجہ بندہ نواز گیسودراز
شائع کردہ عطا حسین ( دوازدہ رسائل ) صفحہ ۲

۲) تصوف کی حقیقت اور اس کا فلسفہ تاریخ از شاہ ولی اللہ
دہلوی - "
( مرکن قالی پریس لاہور ۱۹۴۶ع)
مترجمہ پروفیسر محمد سرور صاحب صفحہ ۴۳

۳) نورالکریمتین از قمرالدین صاحب مجددی " ۱۴۶

۴) مخازن قادریہ مخزن ششم

۵) بہجۃ الاسرار - تکلمہ منقول از مخازن قادریہ مخزن ششم

۶) شفاء العلیل ترجمہ قول الجمیل
از شاہ ولی اللہ محدث دہلوی صفحہ ۴۲

۷) شفاء العلیل ترجمه قول الجمیل
از شاہ ولی اللہ محدث دہلوی صفحہ ۴۳ـ ۴۴ و ۴۵

۸) صراط مستقیم از حضرت اسمعیل شہید " ۱۰۷

---

## ۳ـ رابطــہ با صحبت شیــخ

۱) فتوح الغیب از حضرت غوث اعظم مترجمہ سکندر شاہ صاحب
" کلام الطیب " مطبوعہ برقی پریس دہلی ۱۹۳۰
مقـــالہ ۱۷ صفحہ ۴۱

۲) کشکول کلیمی از شاہ کلیم اللہ صاحب " ۳۲

۳) مکتوبات مجدد الف ثانی جلددوم مکتوب ۳۰ " ۴۶

۴) " " " " "

۵) شفـا ء العلل ترجمہ قول الجمیل مطبع نظامی کانپور سنہ ۱۲۹۱ " ۴۹ و ۵۰

۶) فتوح الغیب مترجمہ میر ریاست علی مطبوعہ نیشنل فائن پرنٹنگ پریس چارکمان حیدرآباد سنہ ۱۹۵۸ع " ۶۱

۷) منقول از " فوائد خواجہ بندہ نواز " مرتبــــہ معشوق یار جنگ ـ " ۳۸ و ۳۹

۸) ملفوظات قادریہ منقول از مخازن قادریہ مخزن ششم

۹) " " " "

۱۰) " " " "

۱۱) " " " "

۱۲) ملفوظات قادریہ منقول از مخازن قادریہ مخزن ششم

۱۳) 〃 〃 〃 〃

۱۴) 〃 〃 〃 〃

۱۵) 〃 〃 〃 〃

۱۶) 〃 〃 〃 〃

۱۷) مخازن قادریہ مخزن ششم

۱۸) 〃 〃

۱۹) ملفوظ قادریہ منقول از مخازن قادریہ جلد (مخزن) ششم

۲۰) 〃 〃 〃 〃

۲۱) 〃 〃 〃 〃

۲۲) مخازن قادریہ مخزن ششم

۲۳) بہجۃ الاسرار منقول از مخازن قادریہ مخزن ششم

۲۴) مخازن قادریہ مخزن ششم

۲۵) 〃 〃

۲۶) ملفوظات قادریہ منقول از مخازن قادریہ مخزن چہارم

۲۷) یادگار دستگیر ترجمہ غنیۃ الطالبین

از حضرت غوث اعظم صفحہ ۵۶۶ و ۵۷۰

۲۸) یادگار دستگیر ترجمہ غنیۃ الطالبین
از حضرت غوث اعظم — صفحہ ۵٦۹

۲۹) " " " " " " ۵۲۲-۵۲۳ و ۵۲۴

---

## ۲- سماع

۱) مفتاح العاشقین مطبوعہ مطبع مجتبائی دہلی ۱۳۰۹ صفحہ ۲۲

۲) بوارق السماع فی تکفیر من یحرم السماع
مطبوعہ مطبع محمدی لکھنؤ سنہ ۱۳۱۷ — " ٦۸ [illegible]

۳) تجلیات سماع فی اباحۃ السماع از مفتی داود علی صاحب مطبوعہ ۱۳۰۹ — " ٦، ۷، ۸، ۹

۴) رسالہ قیصری منقول از تجلیات سماع فی اباحتہ السماع — " ۱۳ و ۱۴

۵) کشف المحجوب منقول از تجلیات سماع فی اباحتہ السماع — " ۱۳

٦) عوارف المعارف از شہاب الدین سہروردی
منقول از تجلیات سماع فی اباحتہ السماع — " ۱۴ و ۱۵

۷) مخازن قادریہ مخزن ۹

۸) منقول از رسالہ احقاق السماع تالیف
حافظ محمد قیام الدین عبدالباری انصاری فرنگی محلی
مطبوعہ مطبع یوسفی لکھنؤ سنہ ۱۳۱۸ ھ — " ۴ و ۵

۹) " " " " " ۵

۱۰) " " " " " ۵

۱۱) " " " " " ٦

۱۲) " " " " " ۱۱

۱۳) مخازن قادریہ مخزن ۹

۱۴) سیرۃ غوث اعظم از شاہ مراد مارہروی صفحہ ۳۸۶تا۳۸۹

۱۵) " " " " ۳۹۰

۱۶) ملفوظ قادریہ منقول از مخازن قادریہ
مخزن ۹

۱۷) تحفہ قادریہ از سید خیرالدین ابوالمعالی " ۴۴

۱۸) مخازن قادریہ مخزن ۹

۱۹) سیرۃ غوث اعظم " ۳۹۲

۲۰) یادگار دستگیر ترجمہ غنیۃ الطالبین
از حضرت غوث اعظم " ۵۹۳و۵۹۴


---

## ( ۷ ) حضرت غوث اعظم کے تبلیغی واصلاحی کارنامے


۱) تاریخ مشائخ چشت از خلیق احمد نظامی صفحہ ۱۰۷

۲) اخبارالاخیار " ۱۳

۳) ہسٹاریکل اسکیچس ابن خلدون منقول از دی شیخ اینڈ ہز ٹائمز ص ۲۵

۴)(قلائدالجواہر اور " ۸
(منقول از تاریخ دعوت وعزیمت " ۱۹۸

۵) فیوض یزدانی ترجمہ فتح الربانی
از عاشق الہی صاحب مجلس " ۵۱

۶) سوانح عمری حضرت غوث اعظم از منشی ظہور احمد سہاب قریشی صفحہ

و

سیرت غوث اعظم از شاہ مراد مار ہروی " ۴۰۸

۷) ملفوظات ( حضرت غوث اعظم ) " ۵۰۷

۸) سیرت غوث الاعظم از مولانا زاہد القادری " ۳۵و۳۶

۹) سیرت غوث الاعظم از شاہ مراد مارہروی " ۴۰۳-۴۰۴ و ۴۰۸

۱۰) تاریخ عرب از پی- کے ہٹی " ۴۳۶و۴۳۷

۱۱) سیرت غوث اعظم از مولانا زاہد القادری " ۳۶

۱۲) فتوح الربانی ترجمہ عاشق الہی صاحب مجلس ۹، ۲،

۱۳) فتوح الربانی ترجمہ عاشق الہی صاحب، مجلس ۲۲، ۱۸، ۲، ۵

۱۴) فتوح الربانی ترجمہ عاشق الہی صاحب، مجلس ۱، ۵، ۲۹

۱۵) کانٹری بیوشن ٹو دی بائیوگرافی آف اے-کے- جیلانی
از مار گو لیتھ منقول از دی شیخ اینڈ عزم وف ازم صفحہ ۳۲

۱۶) جرنل آف دی رائل ایشاٹک سوسائٹی
از مار گولیتھ سنہ ۱۹۰۷ " ۲۷۴و

۱۷) لائف آف عبدالقادر از ڈھس منقول از دی شیخ اینڈ عزم وف ازم " ۳۳

۱۸) جرنل آف دی رائل ایشاٹک سوسائٹی سنہ ۱۹۰۷ " ۳۰۸

۱۹) تاریخ دعوت وعزیمت " ۲۰۲

۲۰) فتوح الرہانی  مجلس ۶۱، ۶۲ ، ۵۹ ، ۵۱ ، ۱۳۲۵

۲۱) تاریخ دعوت وعزیمت  صفحہ ۲۰۳

---

## (۸) ہندستان اورپاکستان میں قادری فیضان

۱) تحفہ قادریہ از سید خیرالدین ابوالمعالی قادری صفحہ ۸۹

۲) سیرت غوث اعظم از شاہ مراد مارہروی  "  ۸۹

۳) خزینۃ الاصفیاء جلد اول از غلام سرورصاحب
مطبع ثمر ہند لکھنو سنہ ۱۸۷۳ء  "  ۱۱۵تا۱۱۸

۴) تذکرہ اولیائے ہند جلد سوم از مرزامحمد اخترصاحب
میمور پریس دہلی سنہ ۱۹۲۸  "  ۶۹
اور
سفینۃ الاولیاء از دارا شکوہ قادری سنہ ۱۸۸۴
نولکشور پریس  "  ۱۸تا۲۰

۵) تذکرہ اولیائے ہند  "  ۲۶ ـ ۳۷ ـ ۳۸ و ۴۰
اور
سفینۃ الاولیاء  "  ۶۹و۷۰

۶) سیرت غوث اعظم از شاہ مراد مارہروی  "  ۲۰۴
اور
تذکرہ اولیائے ہند جلد سوم  "  ۴۰تا۴۷

۷) تذکرہ اولیائے ہند جلد سوم  "  ۵۵تا۵۷

۸) خزینۃ الاصفیا جلد اول از غلام سرورصاحب صفحہ
مطبع ثمر ہند لکھنو سنہ ۱۸۷۳ " ۱۲۳

۹) " " " " " " ۱۲۷

۱۰) سیرت غوث اعظم " ۲۰۳تا۲۰۴

۱۱) سیرت غوث اعظم " ۳۰۲
اور
تذکرہ اولیائے ہند جلد سوم " ۱۷

۱۲) محبوب ذی المنن تذکرہ اولیائے دکن
از محمد عبدالجبار خان صاحب حصہ دوم " ۷۴۱

۱۳) مخازن قادریہ مخزن پنجم

۱۴) ترجمہ روضۃ الاولیائے بیجاپور
از شاہ سیف اللہ قادری سنہ ۱۳۱۴ھ " ۳۹۔۴۰۔۷۷
۷۹۔۸۲۔۹۱و۹۲

۱۵) محبوب ذی المنن تذکرہ اولیائے دکن حصہ اول
از ابوتراب محمد عبدالجبار خان ۱۳۳۱ھ " ۴۹تا۵۱

۱۶) " " " " " ۹۹تا۱۰۰

۱۷) " " " " " ۲۲۷تا۲۲۹

۱۸) " " " " " ۵۰۸تا۵۰۹

۱۹) " " " " " ۵۰۹تا۵۱۱

۲۰) " " " " " ۵۲۰تا۵۲۱

۲۱) محبوب ذی المنن تذکرہ اولیائے دکن حصہ دوم
از ابو تراب محمد عبدالجبار خان ۱۳۳۲ ھ    صفحہ ٦۳٦تا٦۳۸

۲۲) " " " " " ٦٥۱تا٦۸۱

۲۳) " " " " " ۸۸۹

۲۴) " " " " " ۹٦۸تا۹۷٥

۲٥) " " " " " ۹۸٤تا۹۸۸

۲٦) " " " " " ۱۰۱۷تا ۱۰۲۰

۲۷) " " " " " ۱۰۴۲تا ۱۰۴۳

۲۸) تذکرہ المشائخ سید عبداللہ حسینی منقول
از برکات الاولیاء -
از سید امام الدین احمد صاحب ۱۳۲۲ ھ    " ۱۱۴
دھلی -

۲۹) برکات الاولیاء    " ۲۰۷تا ۲۱٥

۳۰) تاریخ دعوت وعزیمت حصہ اول
از مولانا عبدالحسن علی ندوی
طبع معارف اعظم گڈھ سنہ ۱۹٥٥ع    " ۲۰٦

۳۱) تاریخ مشائخ چشت از خلیق احمد نظامی
ندوۃ المصنفین اردو بازار دھلی    " ۱۳۴

---

## (۹) تصوف اور موجودہ سماج

| | | |
|---|---|---|
| ۱) ریلیجس کانشنس از پروفیسر پراٹ | صفحہ | ۳۶۶ |
| ۲) تذکرہ اولیاء | " | ۲۶۷ و ۳۶۸ |
| ۳) " " | " | ۲۸۸ |
| ۴) اسلامک کلچر سنہ ۱۹۳۲ع | " | ۲۶۵ |
| ۵) تاریخ مشائخ چشت (تعارف) | " | ۱۰ |
| ۶) سیر الاولیاء منقول از تاریخ مشائخ چشت | " | ۱۰ اور ۱۱ |
| ۷) ہسٹری آف دی عربس از ہٹی | " | ۴۷۵ |
| ۸) اسلامک ہیکنزیشن ان دی کلاسک پیریڈ (کوپن ہیگن سنہ ۱۹۵۰ع) منقول از تاریخ مشائخ چشت | " | ۹ |
| ۹) تاریخ مشائخ چشت (تعارف) | " | ۳۶ |